# عربی بول چال

## حصہ اوّل

جو عربی زبان کا روزمرّہ سیکھنے کے لئے فائدہ مند ہے
مع ایک فرہنگ جس میں بارہ سَو لفظوں کا ترجمہ
اُردو و انگریزی میں درج ہے
(سیاحت مصر۔ شام اور عراق کے بعد)

حافظ عبدالرحمٰن صاحب امرتسری

مؤلّف کتاب الصّرف۔ کتاب النّحو۔ عربی بول چال ہر دو حصّہ۔
الصّدّیق۔ المرتضیٰ۔ سفرنامۂ بلادِ اسلامیہ و سیاحتِ ہند نے

تالیف کیا

سنہ ۱۹۱۰ء

مطبوعہ رفاہ عام پریس لاہور باہتمام مولوی عبدالحق صاحب مہتمم مطبع شد

بار ہشتم

قیمت فی جلد ۸/

# فہرست مضامین عربی بول چال حصہ اوّل

# فہرست الفاظ کی فہرست

# عربی بول چال حصۂ اوّل

## دیباچۂ طبعِ ہشتم

یہ کتاب پہلی مرتبہ سنہ ۱۹۰۲ء میں شائع ہوئی تھی۔ سنہ ۱۹۰۴ء میں اس کا دوسرا حصہ چھاپا گیا۔ بلادِ اسلامیہ کے دوسرے سفر کے بعد ان دونو میں ضروری تغیّر وتبدّل اور اضافہ عمل میں آیا۔ پہلے حصّہ کے ساتھ عربی کی ایک فرہنگ مع ترجمہ اُردو و انگریزی شامل کی گئی ہے جو انگریزی خوان طالب علموں کے واسطے خاص کر مفید ہے۔ دوسرے حصّہ میں مصر و شام کے عربی اخباروں کا انتخاب۔ وہاں کے علما اور تاجروں کے خطوط۔ بارہ سو جدید لفظوں کی ایک مفصّل فرہنگ جو بالخصوص اخبار پڑھنے والوں کے واسطے مفید ہے درج کی گئی ہے +

خدا کے فضل وکرم سے ان دونو حصّوں کو اس قدر حُسنِ قبول حاصل ہُوا کہ اس عرصہ میں ہزاروں جلدیں ان کی فروخت ہو چکی ہیں۔ اب یہ آٹھواں اڈیشن بعض زیادات کے شائع کیا جاتا ہے۔ امید ہے کہ عربی سیکھنے والوں کو اس کا مطالعہ بہت مفید ہو گا +

لاہور۔ انارکلی
یکم فروری سنہ ۱۹۱۰ء

(دستخط) عبدالرحمٰن امرتسری

# دیباچۂ طبع اوّل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ النبی الکریم

دو سال گزرنے کو ہیں کہ مَیں نے ملک مصر و شام اور استنبول کا ایک طولانی سفر کیا اور مصر کے دار الحکومت قاہرہ میں ایک سال سے زیادہ عرصہ تک مقیم رہا۔ میرے اس سفر کا اصلی باعث صرف جامع ازہر کی یونیورسٹی تھی جو ایک وقت علوم عربیہ کی ترقیات میں بغداد اور قرطبہ کے ہم پلہ اور ہمارے زمانے میں تمام اسلامی دنیا کے اہل علم کا مرکز اور مختلف ممالک کے دس ہزار مسلمان طالب علموں کا مجمع ہے +

مجھے اس تھوڑی ہی مدت میں جامع ازہر کے پروفیسروں سے مستفید ہونے۔ مشاہیر ملک سے نیاز حاصل کرنے۔ کتب نو تالیف کا مطالعہ اور اخبارات کے پڑھنے سے معلوم ہوا کہ علمی اختراعات اور یورپین قوموں کے تمدنی اختلاط اور معاشرت کے جدید لوازمات سے الفاظِ جدیدہ کثرت کے ساتھ عربی زبان میں شامل ہو گئے ہیں۔ اور اس سے قدیمی زبان میں ایک عظیم الشان تغیر ہو گیا ہے جس کا پتہ عربی لغت کی متداول کتابوں میں نہیں مل سکتا۔ علاوہ ازیں گفتگو کا طرز بیان بمقابلہ کتابی عبارت کے بہت کچھ متغیر ہو گیا ہے۔ اگرچہ بیروت کے عیسائی عالموں اور انگلستان و فرانس کے عربی دانوں کی طرف سے ان دونو مشکلوں کے رفع کرنے کی کوششیں لگاتار جاری ہیں اور ایک حد تک اُس میں کامیابی بھی ہو چکی ہے لیکن مسلمانوں کی جانب سے کوئی مہتم بالشان سعی اس معاملہ میں اب تک نہیں ہوئی +

یہ رسالہ جو اس وقت پبلک کے روبرو پیش کیا جاتا ہے۔ اس کا اصلی مدّعا تو صرف عربی زبان کے محاورات سے اپنے ہندوستانی بھائیوں کو مطلع کرنا ہے اور اسی وجہ سے عربی کے مقابل میں اردو ترجمہ دیا گیا۔ مگر تا امکان اس امر کی بھی کوشش کی گئی ہے کہ محاورات کے ضمن میں الفاظِ جدیدہ استعمال کئے جائیں جو اس رسالہ کا دوسرا ضروری مقصد ہے۔ اس سے عام زباندانی کے علاوہ خاص یہ فائدہ ہوگا کہ جو لوگ مصر۔ شام۔ استنبول اور دیگر بلادِ اسلامیہ کی خبریں عربی اخبارات کے ذریعے معلوم کرنا چاہتے ہیں۔ اُن کو سہولت ہو۔ اس غرض سے مصر کے نامور اخبار المؤیّد اور بیروت کے مشہور اخبار ثمرات الفنون سے دو مستقل بابوں میں انتخاب دیا گیا ہے +

خاتمہ میں الفاظِ جدیدہ کی ایک فرہنگ اس ترتیب سے لکھّی گئی ہے کہ بیشتر لفظ جو روزمرّہ استعمال میں آتے ہیں خواہ اس رسالہ میں مستعمل ہوئے ہیں یا نہیں۔ اُن کا علم حاصل ہو +

امید ہے کہ اس رسالہ سے میرے معزّز و محترم دوست اور اسکندریہ کی عدالت عالیہ کے جج حضرت محمود بک سالم مصری کی وہ خواہش کسی قدر پوری ہوسکیگی جو اُن کے دل میں اُردو زبان سیکھنے سے مصر اور ہندوستان کے مسلمانوں میں باہمی ارتباط پیدا کرنے کے متعلق ہے۔ بہی خواہانِ قوم سے یقین ہے کہ وہ بھی ان وسائل کی توسیع میں سعی کر کے موجودہ عربی زبان کی اشاعت سے مسلمانوں پر احسان کرینگے +

امرتسر۔ ہال بازار
۲۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء

(دستخط) عبدالرحمٰن امرتسری

# قدیم اور جدید عربی زبان

عربی زبان جو اس وقت مصر - شام - حجاز - عراق اور دیگر ممالک اسلامیہ میں بولی جاتی ہے - اُس میں اور قدیمی عربی میں کئی قسم کے تغیرات واقع ہو گئے ہیں - الفاظِ جدیدہ کے داخل ہونے سے جو انقلاب ہُوا ہے وہ تو اپنے اپنے موقعہ پر اس رسالہ میں درج ہے - لیکن مختلف ممالک کے باشندوں پر مقامی آب و ہوا کے اثر سے جو تفاوت اُن کے لب و لہجہ میں ہوتا ہے - اُس کے لحاظ سے عربی حروف تہجی کے تلفظ میں کئی قسم کا تغیر ہو گیا ہے - چنانچہ مصر میں (ث - ج - ذ - ق) جس طرح بولے جاتے ہیں - امثلۂ ذیل پر غور کرنے سے اُن کی کیفیت بخوبی ذہن نشین ہو سکیگی :-

١ - ث کا تلفظ ت سے - جیسے کَثِیْرٌ - کَتِیْرٌ (بہت)

٢ - ج کا تلفظ گ سے - جیسے جَمِیْلٌ - گَمِیْلٌ (خوبصورت)

٣ - ذ کا تلفظ د سے - جیسے ذَقَنٌ - دَقَنٌ (ٹھوڑی)

٤ - ق کا تلفظ الف سے - جیسے قُلَّۃٌ - اُلَّۃٌ (صراحی)

حجازی اور عراقی لوگ ق کا تلفظ گ سے کرتے ہیں - اور قُلّہ کی جگہ گُلّہ بولتے ہیں - چنانچہ جو بزرگ بیت اللہ اور بغداد ہو آئے ہیں - اس قسم کے بعض تغیرات اُن کے گوش زد ہوئے ہونگے - عراق کے باشندے ک کا تلفظ چ سے کرتے ہیں اور باکل (کل) کو باچر کہتے ہیں - مگر یہ تغیر صرف تلفظ میں ہوتا ہے اور کتابت حروف اپنی اصلی حالت پر قائم رہتی ہے +

تغیر مخارج کے علاوہ متعدد لفظوں کی حرکات بدلنے اور بتدریجی تصرفات ہونے سے کلمات کی کچھ ایسی کایا پلٹ ہو گئی ہے کہ عرب کی اصلی زبان اور زبانِ حال میں فرقِ بیّن معلوم ہوتا ہے - دیکھو مفصلہ ذیل الفاظ مصریوں کے

استعمال میں کیا سے کیا ہو گئے ہیں :-

| عربی قدیم | عربی جدید | معنی |
|---|---|---|
| مَنْ | مِیْن | کون |
| مَتیٰ | اِمْت | کب |
| نَحْنُ | اِحْنَا | ہم |
| نِصْفٌ | نُصْ | آدھا |
| یَاْکُلُ | بِیَاْکُل | وہ کھا رہا ہے |
| اِلیٰ اَیْنَ | فِیْن | کدھر |
| مَا عَلَیْہِ شَیْءٌ | ماعلش | لائق درگزر ہے |
| ما اسمُك | اسمك ایہ | تمہارا کیا نام ہے |
| اَلیس کذلك | مُش کدا | کیا ایسا نہیں ہے ؟ |
| جِیُٔ بالماء | گیب مُویَہ | پانی لاؤ |

یہ تغیّرات تلفظ اور کتابت دونوں میں پائے جاتے ہیں +

ان ہی تغیّرات کی وجہ سے عرب کے لوگ اصلی زبان کو لغہ فصحہ اور موجودہ زبان کو دارجہ کہتے ہیں۔ نجد کے بعض قبیلوں کے سوا تمام عربی دنیا کے باشندے اسی دارجہ میں بات چیت کرتے ہیں اور یہ دارجہ مختلف ممالک میں اس قدر متفاوت ہے کہ مصر کے باشندے مغاربہ کی زبان اور شام کے رہنے والے سوڈانیوں کی زبان بمشکل سمجھ سکتے ہیں۔ لغہ فصحہ کو جو قیام اور ثبات روے زمین پر ہے وہ صرف قرآن کریم کے باعث ہے اور خدا کے فضل سے قیامت تک رہیگا اور یہی زبان کُل اسلامی دنیا کے باہمی ارتباط کا باعث مانی گئی ہے۔ ان وجوہات سے رسالہ ہذا میں الفاظِ جدیدہ کا استعمال تا امکان لغہ فصحہ کے مطابق کیا گیا ہے +

**مؤلف**

# عربی بول چال حصہ اوّل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## سبق نمبر ۱

### مُبتدا و خبر

| | |
|---|---|
| لُغات | اَللّٰہُ (خدا) - مُحَمَّدٌ (نام پیغمبر) - سُلْطَانٌ (بادشاہ) - اَمِیْرٌ (حاکم) - بَیْتٌ (گھر) - سَقْفٌ (چھت) - قَمِیْصٌ (کُرتہ) - مِنْدِیْلٌ (رومال) - وَاحِدٌ (ایک) - صَادِقٌ (سچا) - عَادِلٌ (منصف) - سَخِیٌّ (سخی) - وَاسِعٌ (فراخ) - مُرْتَفِعٌ (اونچا) - طَوِیْلٌ (لمبا) - نَظِیْفٌ (ستھرا) + |

| | |
|---|---|
| اَللّٰہُ وَاحِدٌ - خدا ایک ہے + | مُحَمَّدٌ صَادِقٌ - محمد سچا ہے + |
| اَلسُّلْطَانُ عَادِلٌ - بادشاہ منصف ہے + | اَلْاَمِیْرُ سَخِیٌّ - حاکم سخی ہے + |
| اَلْبَیْتُ وَاسِعٌ - گھر فراخ ہے + | اَلسَّقْفُ مُرْتَفِعٌ - چھت اونچی ہے + |
| اَلْقَمِیْصُ طَوِیْلٌ - کُرتہ لمبا ہے + | اَلْمِنْدِیْلُ نَظِیْفٌ - رُومال ستھرا ہے + |

### ضروری ہدایتیں

(۱) مُبتدا عموماً معرفہ ہوتا ہے اور خبر نکرہ +

(۲) مبتدا اکثر پہلے آتا ہے اور خبر پیچھے +

(۳) مبتدا اور خبر دونو مرفوع ہوتے ہیں +

(۴) عربی میں مبتدا اور خبر سے جملہ بن جاتا ہے مگر اُردو میں ان دونو کے علاوہ کلمات ربط (ہے - ہیں - ہوں) میں سے کسی ایک کا لانا ضروری ہے + مؤلف

# سبق نمبر ۲
## مذکر و مؤنث

لغات (۱)

رَجُلٌ (مرد) - اِمْرَأَةٌ (عورت) - اَبٌ (باپ) - اُمٌّ (ماں) -
اِبْنٌ (بیٹا) - بِنْتٌ (بیٹی) - اَخٌ (بھائی) - اُخْتٌ (بہن) -
جَمَلٌ (اونٹ) - نَاقَةٌ (اونٹنی) - طَرْبُوْشٌ (ترکی ٹوپی) - عِمَامَةٌ (پگڑی) -
دَارٌ (گھر) - بَلْدَةٌ (شہر) - غَنِیٌّ (دولتمند) - طَیِّبَةٌ (پاکیزہ) +

| صیغہ ہائے مذکر | صیغہ ہائے مؤنث |
|---|---|
| اَلرَّجُلُ عَادِلٌ - مرد منصف ہے + | اَلْاِمْرَأَةُ عَادِلَةٌ - عورت منصف ہے + |
| اَلْاَبُ صَادِقٌ - باپ سچا ہے + | اَلْاُمُّ صَادِقَةٌ - ماں سچی ہے + |
| اَلْاِبْنُ سَخِیٌّ - بیٹا سخی ہے + | اَلْبِنْتُ سَخِیَّةٌ - بیٹی سخی ہے + |
| اَلْاَخُ غَنِیٌّ - بھائی دولتمند ہے + | اَلْاُخْتُ غَنِیَّةٌ - بہن دولتمند ہے + |
| اَلْجَمَلُ طَوِیْلٌ - اونٹ لمبا ہے + | النَّاقَةُ طَوِیْلَةٌ - اونٹنی لمبی ہے + |
| الطَّرْبُوْشُ نَظِیْفٌ - ٹوپی ستھری ہے + | العِمَامَةُ نَظِیْفَةٌ - پگڑی ستھری ہے + |
| الدَّارُ مُرْتَفِعَةٌ - گھر اونچا ہے + | البَلْدَةُ طَیِّبَةٌ - شہر پاکیزہ ہے + |

## ضروری ہدایتیں

(۱) مبتدا اور خبر - تذکیر و تانیث میں یکساں ہوتے ہیں +

(۲) اسم مذکر کے آخر تا لگانے سے عموماً اسم مؤنث بن جاتا ہے - جیسے عادِلٌ سے عادِلَۃٌ
اس تا کو تاے تانیث کہتے ہیں اور اس طرح لکھتے ہیں - ۃ +

(۳) کبھی اسم مذکر کے مقابلہ میں ایک خاص اسم مؤنث ہوتا ہے جس میں کوئی علامت تانیث لفظوں میں نہیں ہوتی - جیسے اَبٌ کا مؤنث اُمٌّ ہے +

(۴) کبھی اسم مؤنث کے مقابلہ میں اسم مذکر نہیں ہوتا - نہ اس میں کوئی علامت تانیث ہوتی ہے - جیسے دارٌ - ایسے اسم کو مؤنث سماعی کہتے ہیں + مؤلف

# سبق نمبر۳۔ ضمیریں

واحد — تثنیہ — جمع

(مذکر) هُوَ (وہ ایک مرد) ۔ هُمَا (وہ دو مرد) ۔ هُمْ (وہ بہت سے مرد)۔

(مؤنث) هِيَ (وہ ایک عورت)۔ هُمَا (وہ دو عورتیں)۔ هُنَّ (وہ بہت سی عورتیں)۔

(مذکر) أَنْتَ (تو ایک مرد)۔ أَنْتُمَا (تم دو مرد)۔ أَنْتُمْ (تم بہت سے مرد)۔

(مؤنث) أَنْتِ (تو ایک مرد)۔ أَنْتُمَا (تم دو عورتیں)۔ أَنْتُنَّ (تم بہت سی عورتیں)۔

(مذکر و مؤنث مشترک) أَنَا (میں ایک مرد یا ایک عورت)۔ نَحْنُ (ہم دو مرد یا دو عورتیں۔ بہت سے مرد یا بہت سی عورتیں)

| | صیغہ ہائے مذکر | صیغہ ہائے مؤنث |
|---|---|---|
| واحد | هُوَ صادقٌ۔ وہ سچا ہے + | هِيَ صادقةٌ۔ وہ سچی ہے + |
| تثنیہ | هما صادقانِ وہ (دو مرد) سچے ہیں + | هما صادقتانِ۔ وہ (دو عورتیں) سچی ہیں + |
| جمع | هم صادقُونَ۔ وہ (سب مرد) سچے ہیں + | هُنَّ صادقاتٌ۔ وہ (سب عورتیں) سچی ہیں + |
| واحد | أَنْتَ غَنِيٌّ ۔ تو دولتمند ہے + | أَنْتِ غنيّةٌ۔ تو دولتمند ہے + |
| تثنیہ | أنتما غنيانِ۔ تم (دو مرد) دولتمند ہو + | أنتما غنيتانِ۔ تم (دو عورتیں) دولتمند ہو + |
| جمع | أنتم غنيّونَ۔ تم (سب مرد) دولتمند ہو + | أنتُنَّ غنيّاتٌ۔ تم (سب عورتیں) دولتمند ہو + |
| متکلم | أنا أميرٌ۔ میں (ایک مرد یا عورت) حاکم ہوں + | نحنُ أمراءُ۔ ہم (دو مرد یا دو عورتیں یا سب مرد یا سب عورتیں) [illegible] |

## ضروری ہدایتیں

(۱) عربی میں ہر ضمیر کے واسطے واحد۔ تثنیہ اور جمع کے تین صیغے آتے ہیں مگر اردو میں صرف واحد اور جمع کے صیغے مستعمل ہیں +

(۲) عربی میں مذکر و مؤنث کی ضمیریں الگ الگ ہیں مگر اردو میں ایسا نہیں +

(۳) واحد کے آخر میں الف ماقبل مفتوح اور نون مکسور زیادہ کرنے سے تثنیہ بن جاتا ہے۔ جیسے صادقٌ سے صادقانِ

(۴) واحد مذکر کے آخر میں واو ماقبل مضموم اور نون مفتوح بڑھانے سے جمع مذکر بنجاتی ہے جیسے صادقٌ سے صادقونَ

(تنبیہ) تثنیہ کا نون ہمیشہ مکسور اور جمع کا نون ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے +

(۵) واحد مؤنث کے آخر میں الف ت بڑھانے سے جمع مؤنث کا صیغہ بنتا ہے۔ جیسے صادقةٌ سے صادقاتٌ +

یاد رہے کہ جمع مؤنث بنانے کے وقت تانیث کی ۃ گر جاتی ہے تاکہ دو علامتیں یکجا جمع نہوں + مؤلف

# سبق نمبر ۴

## ضمیروں کی مشق

**لغات:** عالِمٌ (بہت پڑھا ہوا) جاہِلٌ (اَن پڑھ)۔ بخیلٌ (کنجوس)۔ وَسِخٌ (میلا)۔ قصیرٌ (چھوٹا)۔ ساکتٌ (چپ)۔ متکلمٌ (گویا)۔ قاعدٌ (بیٹھا ہوا)۔ لاعِبٌ (کھیلنے والا)۔ مقیمٌ (رہنے والا)۔ مسافرٌ (سفر کرنے والا)۔ فقیرٌ (نادار)۔ مُنعمٌ (مالدار)۔ مُفلسٌ (کنگال) +

| | |
|---|---|
| ھُوَ عالِمٌ و انتِ جاھِلةٌ + | وہ عالم اور تو جاہل ہے + |
| انتَ سخیٌّ و ھی بخیلةٌ + | تو سخی اور وہ بخیل ہے + |
| انا نظیفةٌ و ھما وَسِخانِ + | میں صاف اور وہ میلے ہیں + |
| اَنا قصیرٌ و ھما طویلتانِ + | میں چھوٹا اور وہ لمبے ہیں + |
| انتما ساکِتتانِ و نحنُ متکلّماتٍ + | تم دونو خاموش اور ہم گویا ہیں + |
| انتما اُختانِ و نحنُ اَخَوانِ + | تم دونو بہنیں اور ہم دونو بھائی ہیں + |
| ھُم قاعدونَ و انتم لاعبونَ + | وہ بیٹھے ہیں اور تم کھیل رہے ہو + |
| ھُنَّ قاعِداتٌ و انتُنَّ لاعِباتٌ + | وہ بیٹھی ہیں اور تم کھیل رہی ہو + |
| انا مقیمٌ و انتَ مُسافرٌ + | میں رہنے والا اور تو مسافر ہے + |
| ھم غنیٌّ و انتم فُقَرَاءُ + | وہ دولتمند اور تم نادار ہو + |
| ھما رجلانِ و انتما امرأتانِ + | وہ دونو مرد اور تم دونو عورتیں ہو + |
| نحن منعمون و انتم مفلسون + | ہم مالدار اور تم کنگال ہو (مرد کے واسطے) |
| نحن مُنعِماتٌ و انتُنَّ مُفلساتٌ + | ہم مالدار اور تم کنگال ہو (عورت کے واسطے) |

# سبق نمبر ۵
## فعل ماضی

**الفاظ**

ذَھَبَ (وہ گیا)۔ دَخَلَ (وہ اندر آیا)۔ اِبْیَضَّ (سفید ہوا)۔ اِنْکَسَرَ (ٹوٹ گیا)۔
قَتَلَ (اس نے مار ڈالا)۔ جَرَحَ (اس نے زخم لگایا)۔ فَقَدَ (اس نے کھویا)۔
نِسَاءٌ (عورتیں)۔ مَسْجِدٌ (مسلمانوں کی عبادتگاہ)۔ کَنِیْسَۃٌ (گرجا۔ عیسائیوں کی عبادتگاہ)
ثَوْبٌ (کپڑا)۔ اٰنِیَۃٌ (برتن)۔ ھَلْ (حرف استفہام) + اَوْضَۃٌ (کمرہ)

**فعل معروف**

| | |
|---|---|
| ذَھَبَ رَجُلٌ ۔ مرد گیا + | ذھبت امرأۃٌ ۔ عورت گئی + |
| ذھب رجلانِ ۔ (دو) مرد گئے + | ذھبت امرأتانِ ۔ (دو) عورتیں گئیں + |
| ذھب رِجالٌ ۔ (سب) مرد گئے + | ذھبن نساءٌ ۔ (سب) عورتیں گئیں + |
| ھل دخلتَ البیتَ ۔ کیا تو گھر گیا تھا + | ھل دخلتِ الدارَ ۔ کیا تو گھر گئی تھی + |
| ھل دخلتما المسجدَ ۔ کیا تم مسجد میں گئے تھے + | ھل دخلتما البستانَ ۔ کیا تم باغ میں گئی تھیں + |
| ھل دخلتم الکنیسۃَ ۔ کیا تم گرجے میں گئے تھے؟ | ھل دخلتُنَّ الاوضۃَ ۔ کیا تم کمرہ میں گئی تھیں؟ |
| اِبْیَضَّتِ الثِّیابُ ۔ کپڑے سفید ہو گئے + | انکسرتِ الاوانیْ ۔ برتن ٹوٹ گئے + |
| اَلْاَخَوانِ قعدَا ۔ دو بھائی بیٹھے + | الاِخْوۃُ قعدُوْا ۔ سب بھائی بیٹھے + |

**فعل مجہول**

| | |
|---|---|
| قُتِلَ الرَّجُلُ ۔ مرد مار ڈالا گیا + | قُتِلَتِ الامرأۃُ ۔ عورت مار ڈالی گئی + |
| جُرِحَ الجملُ ۔ اونٹ زخمی ہوا + | جُرِحَتِ النَّاقۃُ ۔ اونٹنی زخمی ہو گئی + |
| فُقِدَ المندیلُ ۔ رومال کھویا گیا + | فُقِدَتِ المنادیلُ ۔ رومال کھوئے گئے + |
| فُتِحَ البلدُ ۔ شہر فتح ہوا + | فُتِحَتِ البلادُ ۔ شہر فتح ہوئے + |

## ضروری ہدایتیں

(۱) عربی میں فعل اکثر پہلے اور فاعل پیچھے آتا ہے اور اس صورت میں ہمیشہ واحد ہوتا ہے ۔ خواہ فاعل واحد ہو یا تثنیہ یا جمع +

(۲) حرف استفہام ہمیشہ شروع کلام میں آتا ہے +

(۳) جب فاعل اسم ضمیر ہو تو فعل وحدت ۔ تثنیہ اور جمعیت میں فاعل کے مطابق ہوتا ہے +

(۴) فعل مجہول میں مفعول ہی قائم مقام فاعل کا ہوتا ہے اور اس کو مفعول مالم یسم فاعلہٗ کہتے ہیں +

# سبق نمبر ۶

## فعل ماضی کی مشق

**مفردات**

اَکَلَ (اُس نے کھایا) - شَرِبَ (اُس نے پیا) - سَمِعَ (اُس نے سُنا) - رَجَعَ (وہ واپس آیا) - سَرَقَ (اُس نے چُرایا) - خَرَجَ (وہ نِکلا) ◆ خُبْزٌ (روٹی) - مَاءٌ (پانی) - صَبِیٌّ (لڑکا) - مساءً (شام) - صباحًا (فجر) - مُبَکِّرًا (سویرے) - مُسْرِعًا (جلدی) - ساعَۃٌ (گھڑی) - خادِمٌ (نوکر) - سَیْفٌ (تلوار)

**ماضی معروف**

| | |
|---|---|
| ضرب زیدٌ خالدًا ◆ | زید نے خالد کو مارا ◆ |
| اکل بکرٌ خُبزًا ◆ | بکر نے روٹی کھائی ◆ |
| شرِبَ خالدٌ مائنا ◆ | خالد نے ہمارا پانی پیا ◆ |
| سمِع الصّبیُّ کلامی ◆ | لڑکے نے میری بات سُنی ◆ |
| ھی دخلَتْ فی بیتہ ◆ | وہ اُس (مرد) کے گھر میں آئی ◆ |
| ھی خرجَتْ من دارِکَ ◆ | وہ تمہارے گھر سے نکلی ◆ |
| اکلتُ الطعامَ مساءً ◆ | ہم نے شام کو کھانا کھایا ◆ |
| شرِبنا الماءَ صباحًا ◆ | میں نے فجر پانی پیا ◆ |
| السّلطانُ والامیرُ دخلا المدینۃ ◆ | بادشاہ اور حاکم (دونو) شہر میں داخل ہوئے ◆ |
| الاُمّ والبنتُ خرجتا من البستانِ ◆ | ماں اور بیٹی باغ سے باہر آئیں ◆ |
| ھم خرجوا مُبکّرِین ◆ | وہ بڑی فجر نکلے ◆ |
| ھُنّ رجعنَ مُسرعاتٍ ◆ | وہ جلدی واپس آئیں ◆ |

**ماضی مجہول**

| | |
|---|---|
| قُتِلَ زیدٌ فی الطریق ◆ | زید راستہ میں مارڈالا گیا ◆ |
| سُرِقَ مالہ فی البلد ◆ | اُس کا مال شہر میں چوری گیا ◆ |
| فُقِدَتْ ساعتہ من الخادم ◆ | اُس کی گھڑی نوکر سے کھوئی گئی ◆ |
| فُتِحتِ البلادُ بالسّیف ◆ | شہر تلوار سے فتح ہوئے ◆ |

# سبق نمبر ۷

## فعل مضارع

**مفردات**

غَدًا (کل آئندہ)۔ سُوْقٌ (بازار)۔ سِجْنٌ (قید خانہ)۔ حَرْبٌ (جنگ)۔ بَائِتٌ (باسی)۔ رُمَّانٌ (انار)۔ تُفَّاحٌ (سیب)۔ لَبَنٌ (دودھ)۔ لِمَ (حرف استفہام)۔ جُنْدِیٌّ (سپاہی)۔ قَضِیَّۃٌ (مقدمہ)۔ طَلَبٌ (درخواست)۔ یُحْبَسُ (بند کیا جاتا ہے)۔ یُرْسَلُ (بھیجا جاتا ہے)۔ تُرْفَعُ (پیش کیا جاتا ہے)۔ تُرْفَضُ (نامنظور کیا جاتا ہے)۔

**مضارع معروف**

| | |
|---|---|
| هو يسمع الكلامَ | وہ بات سنتا ہے |
| هما يأكلانِ التُّفّاحَ | وہ (دونو) سیب کھاتے ہیں |
| هم يشربون الماء | وہ (سب) پانی پیتے ہیں |
| هي ترجعُ غدًا | وہ کل واپس آئیگی |
| هما ترجعانِ من السّوق | وہ (دونو) بازار سے واپس آتی ہیں |
| هُنّ يرجعن من الدّار | وہ (سب) گھر سے واپس آتی ہیں |
| هل تذهب معي؟ | کیا تم میرے ساتھ چلوگے؟ |
| هل تسمعانِ كلامهم؟ | کیا تم (دونو) ان کا کلام سنوگے؟ |
| هل تأكلون طعامًا بائتًا؟ | کیا تم (سب) باسی کھانا کھاؤگے؟ |
| لِمَ لا تذهبين الى المدرسةِ؟ | تم مدرسے کیوں نہیں جاتی ہو؟ |
| لِمَ لا تغسلانِ المناديل؟ | تم (دونو) رومالوں کو کیوں نہیں دھوتی ہو؟ |
| لِمَ لا تلبسْنَ القميص؟ | تم (سب) قمیص کیوں نہیں پہنتی ہو؟ |
| انا اٰكلُ الرّمّان | میں انار کھاتا ہوں |
| نحن نشرب اللبن | ہم دودھ پیتے ہیں |

**مضارع مجہول**

| | |
|---|---|
| يُحبس السارقُ في السّجن | چور قید خانہ میں بند کیا جاتا ہے |
| يُرسل الجنديُّ الى الحرب | سپاہی لڑائی کو بھیجا جاتا ہے |
| تُرفع القضيّةُ الى الامير | مقدمہ حاکم کے پیش کیا جاتا ہے |
| تُرفض طلباتُ الرّجال | لوگوں کی درخواستیں نامنظور کی جاتی ہیں |

# سبق نمبر ۸

## ماضی و مضارع منفی

**لغات** وَجَدَ (اُس نے پایا)۔ اَشْرَكَ (اُس نے شریک بنایا)۔ نَامَ (وہ سویا)۔ سُنَّةٌ (قانون)۔ اَحَدٌ (کوئی ایک)۔ اَبَدًا (کبھی)۔ قَطُّ (ہرگز)+

مَا ذَهَبْنَا عِنْدَهٗ۔ ہم اُس کے پاس نہیں گئے

مَا اَكَلْتُ الطَّعَامَ۔ مَیں نے کھانا نہیں کھایا

لَمْ نَذْهَبْ بَيْتَكَ۔ ہم تمہارے گھر نہیں گئے +

لَمْ اٰكُلْ شَيْئًا۔ مَیں نے کچھ نہیں کھایا +

مَا سُرِقَ مَالُنَا۔ ہمارا مال چوری نہیں ہوا +

مَا رُفِعَتْ قَضِيَّتُكُمْ۔ تمہارا مقدمہ پیش نہیں ہوا +

لَمْ يُسْرَقْ كِتَابِيْ۔ میری کتاب چوری نہیں گئی +

لَمْ تُرْفَعْ قَضِيَّتُهٗ۔ اُس کا مقدمہ پیش نہیں ہوا +

هُوَ لَا يَخْرُجُ غَدًا +

اَنَا لَا اَرْجِعُ الْيَوْمَ +

اَنْتَ لَا تَنَامُ مُبَكِّرًا +

نَحْنُ لَا نَضْرِبُهٗ اَبَدًا +

وہ کل نہیں نکلیگا +

مَیں آج واپس نہیں آؤنگا +

تم جلدی نہیں سوتے ہو +

ہم اُسے کبھی نہیں مارینگے +

لَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا +

لَنْ نُشْرِكَ بِاللّٰهِ اَحَدًا +

هُمْ لَنْ يَخْرُجُوْا مِنَ الْمَدِيْنَةِ +

هِيَ لَنْ تَشْرَبَ مَاءً قَطُّ

تم خدا کے قانون میں کبھی کوئی تبدیلی نہ پاؤ گے +

ہم خدا کے ساتھ کبھی کسی کو شریک نہیں کرینگے +

وہ کبھی شہر سے باہر نہ نکلینگے +

وہ ہرگز پانی نہ پئیگی +

## ضروری ہدایتیں

(۱) فعل مثبت کو منفی بنانے کے واسطے مَا و لَا دو لفظ مقرر ہیں۔ ان میں سے مَا ماضی کے شروع میں اور لَا مضارع کے شروع میں آتا ہے +

(۲) مضارع کے پہلے جب لَمْ آئے تو اس کو ماضی منفی مؤکد بنا دیتا ہے +

(۳) مضارع کے پہلے جب لَنْ آئے تو اُس سے مستقبل منفی مؤکد کے معنی حاصل ہوتے ہیں +

(۴) مَا و لَا لفظوں میں کچھ عمل نہیں کرتے۔ مگر لَمْ آخر مضارع کو جزم اور لَنْ آخر مضارع کو نصب دیتا ہے +

# سبق نمبر ۹

## ضمیر منصوب

**مفردات**

تَرَكَ (اُس نے چھوڑا)۔ عَرَفَ (اُس نے پہچانا)۔ رَاٰیَ (اُس نے دیکھا)۔ لَحِقَ (وہ مِلا)۔ اَخْبَرَ (اُس نے خبر دی)۔ اَرْجَعَ (وہ واپس لایا)۔ قَابَلَ (اُس نے ملاقات کی)۔ قَالَ (اُس نے کہا)۔ اَعْطَا (اُس نے دیا)۔ نَصَحَ (اُس نے نصیحت کی)۔ عَبَدَ (اُس نے پرستش کی)۔ وحدًا (تنہا)۔ جُمْرُكَ (چُنگی خانہ)۔ دِیوانٌ (کچہری)۔ محطّةٌ (ریلوے سٹیشن) +

**ضمیر منصوب متصل**

| | |
|---|---|
| ترکتُهُ وحدًا + | مَیں نے اُس کو تنہا چھوڑا + |
| نعرِفها من زمانٍ + | ہم اُسے مدّت سے جانتے ہیں + |
| وجدتُهما فی الجمركِ + | مَیں نے اُنہیں چُنگی خانے میں دیکھا + |
| لَحِقَهُنَّ اَذیً + | اُنہیں تکلیف ہوئی + |
| مَنْ اَخْبرَكَ ؟ | تجھے کس نے خبر دی ؟ |
| باللہ علیكِ یا اُخْتی ! | بہن ! تجھے خدا کی قسم + |
| اللہُ یُرجعکما بخیرٍ + | خدا تمہیں بخیرت واپس لائے + |
| انا اُقابلکم غدًا فی الدّیوان + | مَیں کل تم سے کچہری میں ملونگا + |
| ماذا قلتُ لکُنّ امس ؟ | مَیں نے کل تم سے کیا کہا تھا ؟ |
| اعطانی تُفّاحًا + | اُس نے مجھے سیب دیا + |
| قابلونا عِند المحطّة + | وہ ہم سے ریلوے سٹیشن پر ملے تھے + |

**ضمیر منصوب منفصل**

| | |
|---|---|
| ما اُعطیكَ اِیّاهُ + | میں تمہیں وہ نہ دونگا + |
| ما نصحتُ ایّاها + | مَیں نے اُس (عورت) کو نصیحت نہیں کی + |
| ایّاكَ نعبد یا اللہ + | اے خدا ہم تیری پرستش کرتے ہیں + |
| اَرْجَعَهُ وایّانا + | وہ اُس کو اور ہم کو واپس لے آیا + |

تنبیہ۔ ضمیر منصوب عربی میں ہمیشہ فعل کے بعد آتی ہے اور اُردو میں فعل سے پہلے +

# سبق نمبر ۱

## ضمیر مجرور

**لغات:**

اِختَرَقَ (جلا)۔ اِنْهَدَمَ (مکان گرا)۔ غَلَبَ (وہ غالب آیا)۔ اَقَامَ (وہ ٹھیرا) قَدِمَ (وہ آیا)۔ رَدَّ (اس نے پھیر دیا)

بَيْنَ (درمیان)۔ شُغْلٌ (کام)۔ رَدِیٌّ (خراب)۔ خِمَارٌ (اوڑھنی)۔ غُرْفَةٌ (بالاخانہ) بِضَاعَةٌ (سرمایہ)۔ شَمْسِيَّةٌ (چھتری)۔ دَيْنٌ (قرض)۔ عَلٰی (اوپر)

**ترجمہ:**

| عربی | اردو |
|---|---|
| اِحْتَرَقَ ثَوْبُهُ | اُس (مرد) کا کپڑا جل گیا |
| اِنْهَدَمَ بَيْتُهَا | اُس (عورت) کا گھر گر گیا |
| غُلِبَ اِخْوَتُهُمَا | اُن کے بھائی مغلوب ہو گئے |
| اَقَمْتُ بَيْنَهُمْ شَهْرًا | مَیں اُن میں ایک مہینہ ٹھیرا رہا |
| رَأَيْتُ حَدِيْقَتَهُنَّ | مَیں نے اُن کا باغ دیکھا |
| شُغْلُكَ جَيِّدٌ | تمہارا کام عمدہ ہے |
| خِمَارُكِ رَدِیٌّ | تمہاری اوڑھنی خراب ہے |
| اَيْنَ بَيْتُكُمَا فِی الْبَلَدِ؟ | شہر میں تمہارا گھر کہاں ہے؟ |
| اَللّٰهُ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ | خدا تعالےٰ تمہارے ساتھ ہے جہاں تم ہو |
| دَخَلْتُ غُرْفَتَكُنَّ | مَیں تمہارے بالاخانے میں گیا تھا |
| قَدِمْتُ مِنْ سَفَرِیْ | مَیں اپنے سفر سے واپس آیا |
| بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ | ہمارا سرمایہ پھیر دیا گیا |

**مفید جملے:**

| | |
|---|---|
| مَا هُوَ لَكَ۔ یہ تیرا نہیں ہے | مَا هُوَ لَكُمْ۔ یہ تمہارا نہیں ہے |
| عِنْدَهٗ شَمْسِيَّةٌ۔ اُس کے پاس چھاتا ہے | عِنْدَهُمْ قَمِيْصٌ۔ اُن کے پاس کُرتہ ہے |
| عَلَیَّ دَيْنٌ۔ مجھ پر قرض ہے | عَلَيْنَا ثِيَابٌ۔ ہم کپڑے پہنے ہوئے ہیں |

تنبیہ: ضمیر منصوب اور مجرور شکل میں یکساں ہوتے ہیں۔ فرق اس قدر ہے کہ ضمیر منصوب کا استعمال ہمیشہ فعل کے ساتھ ہوتا ہے اور ضمیر مجرور کا استعمال کبھی اسم اور کبھی حرف کے ساتھ۔

# سبق نمبر ۱۱

## امر

**لغات**

صَعَدَ (اُوپر چڑھا)۔ نَزَلَ (نیچے اُترا)۔ غَسَلَ (اُس نے دھویا)۔ مَسَحَ (اُس نے پونچھا)
هَاتٰی (وہ لایا)۔ وَقَفَ (وہ ٹھہرا)۔ اَحْضَرَ (وہ لایا)۔ رَفَعَ (اُس نے اُٹھایا)۔
قَسَمَ (اُس نے بانٹا)۔ اَرٰی (اُس نے دکھایا)۔ صُوْرَةٌ (تصویر)۔ يَدٌ (ہاتھ)۔ رِجْلٌ (پاؤں)

### امر حاضر

اُدْخُلْ۔ اندر آ۔ اندر جا +
اِصْعَدْ۔ اُوپر آ۔ اُوپر جا +
اِغْسِلْ يَدَهٗ۔ اُس کا ہاتھ دھو +
هَاتِ الطَّعَامَ۔ کھانا لاؤ +
اَحْضِرْهُ لِیْ۔ اس کو میرے پاس لاؤ +
اِقْسِمْ بَیْنَنَا۔ ہم میں بانٹ دو +

اُخْرُجْ۔ باہر آ۔ باہر جا +
اِنْزِلْ۔ نیچے آ۔ نیچے جا +
اِمْسَحْ رِجْلَكَ۔ اپنا پاؤں پونچھو +
قِفْ مَكَانَكَ۔ اپنی جگہ پر کھڑا رہ +
اِرْفَعْ كِتَابَهٗ۔ اس کی کتاب اُٹھاؤ +
اَرِنِیْ صُوْرَتَهٗ۔ اُس کی تصویر مجھے دکھاؤ

### امر غائب و متکلم

| | |
|---|---|
| لِيَدْخُلْ دَارَنَا + | اُس کو ہمارے گھر آنا چاہیئے + |
| لِيَخْرُجْ مِنْ بَيْتِنَا + | اُس کو ہمارے گھر سے نکل جانا چاہیئے + |
| لِتَأْكُلْ مَعَهٗ + | اُس (عورت) کو اس کے ساتھ کھانا چاہیئے + |
| لِتَذْهَبْ اِلَى الدِّيْوَانِ + | اُس (عورت) کو کچہری جانا چاہیئے + |
| لِاُحْضِرْ كِتَابِیْ مِنْ عِنْدِهٖ + | مجھے اس کے پاس سے اپنی کتاب لانی چاہیئے + |
| لِنَشْرَبْ مَاءَ الرُّمَّانِ + | ہمیں انار کا پانی پینا چاہیئے + |

### ضروری ہدایتیں

(۱) امر غائب اور متکلم کا لام مکسور اور حرفِ آخر ساکن ہوتا ہے +
(۲) امر حاضر کے آخر میں ی بڑھانے سے واحد مؤنث کا صیغہ بن جاتا ہے۔ جیسے اُدْخُلِیْ وغیرہ +

# سبق نمبر ۱۲

## نہی

**لغات:** اِغتابَ (اُس نے پیٹھ پیچھے بُرائی کی)۔ تَکَلَّمَ (اُس نے بات کی)۔ لَعِبَ (وہ کھیلا)
اَخَّرَ (اُس نے دیر کی)۔ سَخِرَ (اُس نے ٹھٹھہ کیا)۔ اِلْتَفَتَ (دھیان کیا)۔
اَحَدًا (کوئی)۔ سُوْءٌ (بُرائی)۔ تَحْتَ (نیچے)۔ فَوْقَ (اُوپر)۔ یَمِیْنٌ (دایاں)۔ شِمَالٌ (بایاں)

### نہی حاضر

| | |
|---|---|
| لَا تَغْتَبْ اَحَدًا ۔ | کسی کی پیٹھ پیچھے بُرائی نہ کر ۔ |
| لَا تَتَکَلَّمْ بِسُوْءٍ ۔ | بُری بات نہ کہہ ۔ |
| لَا تَلْعَبْ فِی الطَّرِیْقِ ۔ | راستہ میں نہ کھیل ۔ |
| لَا تُؤَخِّرْ فِی العَمَلِ ۔ | کام میں دیر نہ کر ۔ |
| لَا تَسْخَرْ مِنْ مِسْکِیْنٍ ۔ | مفلس سے ٹھٹھا نہ کر ۔ |
| لَا تَنَمْ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ ۔ | درخت کے نیچے نہ سو ۔ |
| لَا تَجْلِسْ فَوْقَ السَّقْفِ ۔ | چھت پر نہ بیٹھ ۔ |
| لَا تَلْتَفِتْ یَمِیْنًا وَشِمَالًا ۔ | دائیں بائیں دھیان نہ کر ۔ |

### نہی غائب و متکلم

| | |
|---|---|
| لَا یَدْخُلْ دَارَنَا ۔ | اُس کو ہمارے گھر نہ آنا چاہیئے ۔ |
| لَا یَخْرُجْ مِنْ بَیْتِنَا ۔ | اُس کو ہمارے گھر سے نہ نکلنا چاہیئے ۔ |
| لَا یَصْعَدْ فَوْقَ السَّقْفِ ۔ | اُس کو چھت پر نہ چڑھنا چاہیئے ۔ |
| لَا یَذْہَبْ اِلَی الدِّیْوَانِ ۔ | اُس کو کچہری نہ جانا چاہیئے ۔ |
| لَا تُحْضِرْ کِتَابَکُمَا ۔ | اُس (عورت) کو تمہاری کتاب لانی چاہیئے۔ |
| لَا تَأْکُلْ مَعَکُمْ ۔ | اُس (عورت) کو تمہارے ساتھ نہ کھانا چاہیئے |
| لَا اَشْرَبْ مَاءَ الرُّمَّانِ ۔ | مجھے انار کا پانی نہ پینا چاہیئے ۔ |
| لَا نُقَابِلِ الْاَرَاذِلَ ۔ | ہمیں پاجیوں سے نہ ملنا چاہیئے ۔ |

# سبق نمبر ۱۳

## یہ چیزیں کہاں ہوتی ہیں

**لغات**

مکتبہ (دفتر) - برمیل (پیپہ) - خلیّۃ (چھتہ) - قُنّ (دڑبہ) - زَھْرٌ (پھول) مَرْکَبٌ (کشتی) - فراشٌ (بھمیری) - مَوَاشِی[1] (چوپائے) - سُنُونُو (ابابیل) خُلْدٌ (چھچھوندر) - ذِئبٌ (بھیڑیا) - فارٌ (چوہا) - دَجاجٌ (مُرغی) - نَحْلٌ (شہد کی مکھی) قِطارٌ (ٹرین) - الخطُّ الحدیدیُّ (ریل کی سڑک) +

| | |
|---|---|
| اَلْکُتُبُ فِی الْمَکْتَبَۃِ + | کتابیں کتب خانے میں + |
| اَلْخَمْرُ فِی الْبِرْمِیْلِ + | شراب پیپے میں + |
| اَلْمَرْکَبُ عَلَی الْمَاءِ + | کشتی پانی پر + |
| اَلْفَرَاشُ عَلَی الْاَزْھَارِ + | بھمیری پھولوں پر + |
| اَلْمَوَاشِیْ فِی الْحَظِیْرَۃِ + | چوپائے باڑہ میں + |
| اَلسُّنُوْنُوْ فِی الْھَوَاءِ + | ابابیل ہوا میں + |
| اَلْوَحْشُ فِی الصَّحْرَاءِ + | جنگلی جانور میدان میں + |
| اَلْخُلْدُ فِی الْاَرْضِ + | چھچھوندر زمین میں + |
| اَلذِّئْبُ فِی الْغَابَۃِ + | بھیڑیا بیشہ میں + |
| اَلْفَارُ فِی الْجُحْرِ + | چوہا بل میں + |
| اَلدَّجَاجُ فِی الْقُنِّ + | مُرغی دڑبہ میں + |
| اَلنَّحْلُ فِی الْخَلِیَّۃِ + | شہد کی مکھی چھتہ میں + |
| اَلطُّیُوْرُ فِی الْاَقْفَاصِ + | پرندے پنجروں میں + |
| اَلْقِطَارُ عَلَی الْخَطِّ الْحَدِیْدِیِّ + | ریل آہنی سڑک پر + |

[1] اس کا واحد ماشیہ ہے +

# سبق نمبر ۱۴ - یہ چیزیں کس کام آتی ہیں ؟

**لغات:** فَمٌ (مُنہ) - تمخطٌ (رینٹھ) - اِبْرَةٌ (سُوئی) - رَحیً (چکّی) - دَقیقٌ (آٹا) - دَلْوٌ (ڈول) - حَجَرٌ (پتھر) - کُبَایَةٌ (گلاس) - طِیْنٌ (گارہ) شَبَکَةٌ (جال) مِفْتاحٌ (چابی) - مِنْشارٌ (آرہ) - حِذَاءٌ (جُوتہ) - طحنٌ (پیسنا) - طِلَاءٌ (لیپنا) - لَمْسٌ (چھونا) - ذَوْقٌ (چکھنا) - وقایۃٌ (بچانا) - مشیٌ (چلنا) ٭

| | |
|---|---|
| اَلاَرْجُلُ لِلْمَشْیِ ٭ | پاؤں چلنے کے واسطے ٭ |
| اَلاَیْدِیْ لِلْقَبْضِ وَاللَّمْسِ ٭ | ہاتھ پکڑنے اور چھونے کے واسطے ٭ |
| اَلْفَمُ لِلنُّطْقِ وَالذَّوْقِ ٭ | مُنہ بولنے اور چکھنے کے واسطے ٭ |
| اَلاِبْرَةُ لِخِیَاطَةِ الثَّوْبِ ٭ | سُوئی کپڑا سینے کے واسطے ٭ |
| اَلرَّحیٰ لِطَحْنِ الدَّقِیْقِ ٭ | چکی آٹا پیسنے کے واسطے ٭ |
| اَلدَّلْوُ لِاسْتِقَاءِ الْمَاءِ ٭ | ڈول پانی نکالنے کے واسطے ٭ |
| اَلْحَجَرُ لِبِنَاءِ الْبَیْتِ ٭ | پتھر گھر بنانے کے واسطے ٭ |
| اَلْکُبَایَةُ لِشُرْبِ الدَّوَاءِ ٭ | گلاس دوا پینے کے واسطے ٭ |
| اَلْمِنْدِیْلُ لِمَسْحِ التَّمَخُّطِ ٭ | رومال رینٹھ صاف کرنے کے واسطے ٭ |
| اَلطِّیْنُ لِطَلْیِ الْحِجَارَةِ ٭ | گارہ پتھروں کی لپائی کے واسطے ٭ |
| اَلشَّبَکَةُ لِصَیْدِ السَّمَکِ ٭ | جال مچھلی کے شکار کے واسطے ٭ |
| اَلْمِفْتَاحُ لِلْفَتْحِ وَالْغَلْقِ ٭ | چابی کھولنے اور بند کرنے کے واسطے ٭ |
| اَلْبُنْدُقِیَّةُ لِصَیْدِ الْوَحْشِ ٭ | بندوق جنگلی جانوروں کے شکار کے واسطے |
| اَلْمِنْشَارُ لِنَشْرِ الاَخْشَابِ ٭ | آرہ لکڑیوں کے چیرنے کے واسطے ٭ |
| اَلسَّاعَةُ لِتَعْرِیْفِ الاَوْقَاتِ ٭ | گھڑی وقت پہچاننے کے واسطے ٭ |
| اَلْحِذَاءُ لِوِقَایَةِ الاَرْجُلِ ٭ | جُوتہ پاؤں کی حفاظت کے واسطے ٭ |
| اَلشَّمْسِیَّةُ لِلْوِقَایَةِ مِنَ الشَّمْسِ ٭ | چھتری دُھوپ سے بچنے کے واسطے ٭ |

# سبق نمبر ١٥ - یہ چیزیں کس مادہ سے بنائی جاتی ہیں؟

**لغات**

قِرْمِیدٌ (اینٹ) - لِیفٌ (ریشہ) - قَمْحٌ (گیہوں) - جِلْدٌ (چمڑا) - رَصَاصٌ (سیسہ) - جُبْنٌ (پنیر) - قِنِّینَةٌ (بوتل) - مِبْرَدٌ (سوہان) - مِدْفَعٌ (توپ) - قُنْبُلَةٌ (گولہ) - سُلَّمٌ (سیڑھی) - کِسَاءٌ (کمبل) - سِوَارٌ (کنگن) - دَوَاءٌ (دارو) - جَرَسٌ (گھنٹہ) - عَقَاقِیرُ (جڑی بوٹیاں) +

| | |
|---|---|
| اَلْخَمْرُ تُصْنَعُ مِنَ الْعِنَبِ + | شراب انگور سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْقِرْمِیدُ یُصْنَعُ مِنَ التُّرَابِ + | اینٹ مٹی سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْحَبْلُ یُصْنَعُ مِنَ اللِّیفِ + | رسا ریشوں سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلْجُبْنُ یُصْنَعُ مِنَ اللَّبَنِ + | پنیر دودھ سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلْقَنَانِیُّ تُصْنَعُ مِنَ الزُّجَاجِ + | بوتلیں کانچ سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْاَحْذِیَةُ تُصْنَعُ مِنَ الْجِلْدِ + | جوتیاں چمڑے سے بنائی جاتی ہیں + |
| اَلْاَجْرِبَةُ تُصْنَعُ مِنَ الْقُطْنِ + | جرابیں سوت سے بنائی جاتی ہیں + |
| اَلطَّحِینُ یُصْنَعُ مِنَ الْقَمْحِ + | آٹا گیہوں سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلْمِبْرَدُ یُصْنَعُ مِنَ الْفُولَاذِ + | سوہان فولاد سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلْمِدْفَعُ یُصْنَعُ مِنَ الْحَدِیدِ الْمَصْبُوبِ + | توپ ڈھلے ہوئے لوہے سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْقُنْبُلَةُ یُصْنَعُ مِنَ الرَّصَاصِ + | گولہ سیسہ سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلسُّلَّمُ یُصْنَعُ مِنَ الْخَشَبِ + | سیڑھی لکڑی سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْکِسَاءُ تُصْنَعُ مِنَ الصُّوفِ + | کمبل اون سے بنایا جاتا ہے + |
| اَلْخَاتِمُ یُصْنَعُ مِنَ الْفِضَّةِ + | انگوٹھی چاندی سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْاَسْوِرَةُ تُصْنَعُ مِنَ الذَّهَبِ + | کنگن سونے سے بنائے جاتے ہیں + |
| اَلدَّوَاءُ تُصْنَعُ مِنَ الْعَقَاقِیرِ + | دوا جڑی بوٹیوں سے بنائی جاتی ہے + |
| اَلْجَرَسُ یُصْنَعُ مِنَ النُّحَاسِ + | گھنٹہ تانبے سے بنایا جاتا ہے + |

# سبق نمبر ۱۶ - یہ لوگ کیا کام کرتے ہیں؟

**لغات:**

حَطَّابٌ (لکڑہارا) - حَائِكٌ (جلاہا) - فَلَّاحٌ (کسان) - حَصَّادٌ (کھیت کاٹنے والا) - سَائِقٌ (کوچبان) - إِسْكَافٌ (موچی) - خَطِيبٌ (لکچرار) - خَيْلٌ (گھوڑا) - سَيِّدٌ (آقا) - شَقِيٌّ (بدبخت) - مَرِيضٌ (بیمار) - ثَوْبٌ (کپڑا) - بَنَّاءٌ (معمار) - بَوَّابٌ (دربان) - شُرْطِيٌّ (پولیس کا سپاہی) - رَاعِيٌّ (چرواہا) +

| | |
|---|---|
| اَلْكَرِيمُ يُعْطِي الْفُقَرَاءَ + | سخی نادار آدمیوں کو دیتا ہے + |
| اَلْبَخِيلُ يَجْمَعُ الْمَالَ + | کنجوس مال جمع کرتا ہے + |
| اَلْعَبْدُ يَخْدِمُ سَيِّدَهُ + | غلام اپنے آقا کی خدمت کرتا ہے + |
| اَلطَّبِيبُ يُدَاوِي الْمَرْضٰى[۱] + | طبیب بیماروں کا علاج کرتا ہے + |
| اَلْحَطَّابُ يَقْطَعُ الْأَشْجَارَ + | لکڑہارا درخت کاٹتا ہے + |
| اَلْحَائِكُ يَنْسِجُ الثِّيَابَ + | جلاہا کپڑے بنتا ہے + |
| اَلْفَلَّاحُ يَحْرُثُ الْأَرْضَ + | کسان زمین جوتتا ہے + |
| اَلْحَصَّادُ يَحْصُدُ الْمَزْرُوعَاتِ + | کھیتی کاٹنے والا کھیت کاٹتا ہے + |
| اَلسَّائِقُ يَسُوقُ الْخَيْلَ + | کوچبان گھوڑا ہانکتا ہے + |
| اَلْإِسْكَافُ يَصْنَعُ الْأَحْذِيَةَ + | موچی جوتیاں بناتا ہے + |
| اَلْخَطِيبُ يَتَكَلَّمُ فِي الْمَجَالِسِ + | لکچرار مجلسوں میں تقریر کرتا ہے + |
| اَلْجُنْدِيُّ يُدَافِعُ عَنْ وَطَنِهٖ + | سپاہی اپنے وطن کی حفاظت کرتا ہے + |
| اَلْبَنَّاءُ يَبْنِي بُيُوتَ النَّاسِ + | معمار لوگوں کے گھر بناتا ہے + |
| اَلْبَوَّابُ يَفْتَحُ الْبَابَ وَيَغْلِقُهٗ + | دربان دروازہ کو کھولتا اور بند کرتا ہے + |
| اَلشُّرْطِيُّ يَقْبِضُ عَلَى الْأَشْقِيَاءِ + | پولیس کا سپاہی بدمعاشوں کو گرفتار کرتا ہے + |
| اَلْمَلَّاحُ يُسَيِّرُ السَّفِينَةَ فِي الْبَحْرِ + | ملاح کشتی کو سمندر میں چلاتا ہے + |
| اَلرُّعَاةُ[۲] يَنْفُخُوْنَ بِالْمِزْمَارِ + | چرواہے بانسلی بجاتے ہیں + |

[۱] مریض کی جمع ہے + [۲] راعی کی جمع ہے +

# سبق نمبر (۱۷) اسم کی متبادلہ حالتیں

**لغات:** عِشاءٌ (شروع شب)۔ نفسٌ (جی)۔ اِنَّ (بیشک)۔ خاطی (خطا کرنے والا)۔ صالحٌ (نیک)۔ ولیٌّ (دوست)۔ رحیمٌ (مہربان)۔ اثنانِ (دو)۔ یوم الاثنین (دوشنبہ)۔

---

| | |
|---|---|
| ذھب خالدٌ مع ابنہٖ ۔ | خالد اپنے بیٹے کے ساتھ گیا ۔ |
| رأیت خالدًا فی المدرسۃ ۔ | مَیں نے خالد کو مدرسہ میں دیکھا ۔ |
| مررتُ بخالدٍ الی البُستانِ ۔ | مَیں خالد کے ساتھ باغ گیا ۔ |
| کان ابوھما صالحًا ۔ | اُن کا باپ نیک آدمی تھا ۔ |
| جاءُوا اباھم عشاءً یبکون ۔ | وہ رات کے وقت اپنے باپ کے پاس روتے ہوئے آئے ۔ |
| قالوا لابیہ انّا ظالمون ۔ | اُنہوں نے اپنے باپ سے کہا کہ ہم بیشک خطاوار ہیں ۔ |
| لا یختلف فیہ الاثنانِ ۔ | اس میں دو آدمیوں کو بھی اختلاف نہیں ۔ |
| قدم من سفرہٖ یوم الاثنین ۔ | وہ اپنے سفر سے دوشنبہ کے دن آیا ۔ |
| ظنّ المؤمنون والمؤمنٰتُ بانفسھم خیرًا ۔ | ایماندار مردوں اور عورتوں نے اپنے آپ میں نیک گمان کیا ۔ |
| یرحم اللّٰہ المؤمنین والمؤمنٰتِ ۔ | اللہ تعالیٰ ایماندار مردوں اور عورتوں پر رحم کرتا ہے ۔ |
| کان اللّٰہ بالمؤمنین رحیمًا ۔ | اللہ تعالیٰ مومنوں پر مہربان ہے ۔ |
| لا یتخذُ المؤمنون الکافرین اولیاءَ ۔ | ایمان والے لوگ کافروں کو دوست نہیں بناتے ۔ |

## ضروری ہدایتیں

(۱) اسم کی حالت اعراب کے بدلنے سے متغیر ہوتی رہتی ہے۔ خواہ اعراب بالحرکت ہو۔ جیسے خالدٌ۔ خالدًا وخالدٍ میں ۔ اور خواہ اعراب بالحرف ہو۔ جیسے ابو۔ ابا و ابی میں ۔

(۲) تثنیہ کا الف (ی) ماقبل مفتوح سے اور جمع کی (و) اور (ی) ماقبل مکسور سے اختلاف اعراب کے وقت بدل جاتی ہے۔ جیسے اثنان و اثنین میں۔ نیز مؤمنون اور مؤمنین میں ۔ مؤلف

# سبق نمبر (۱۸) افعالِ ناقصہ

لغات:
عَلِیْمٌ (دانا)۔ خَائِنٌ (خیانت کرنے والا)۔ کَاذِبٌ (جھوٹا)۔ خَادِمٌ (خدمتگار)۔
خَائِفٌ (ڈرنے والا)۔ کَهْلٌ (ادھیڑ)۔ سَحَابٌ (بادل)۔ رِیْحٌ (تُند ہوا)۔
صَارَ (ہوگیا)۔ اَصْبَحَ (ہوگیا)۔ مَا بَرِحَ (ہمیشہ رہا)۔ لَا زَالَ (ہمیشہ رہا)
کَانَ (تھا۔ ہے)۔ لَیْسَ (نہیں ہے)۔ حَسْنَاءُ (خوبصورت عورت) +

| | |
|---|---|
| كَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا۔ خدا تعالےٰ دانا ہے + | كَانَتِ الصَّبِيَّةُ حَسْنَاءَ۔ وہ لڑکی خوبصورت تھی |
| كُنْتُمْ رِجَالًا صَادِقِيْنَ۔ تم سچے تھے + | كُنَّ نِسَاءً صَادِقَاتٍ۔ وہ سچی تھیں + |
| لَمْ يَكُوْنُوْا خَائِنِيْنَ۔ وہ خائن نہ تھے + | نَحْنُ لَمْ نَكُنْ كَذَّابِيْنَ۔ ہم جھوٹے نہ تھے + |
| لَيْسَ الْخَادِمُ حَاضِرًا۔ وہ نوکر حاضر نہیں + | لَيْسَتِ الْمَرْأَةُ فَقِيْرَةً۔ وہ عورت نادار نہیں ہے + |
| هُمْ لَيْسُوْا اِفْرِيْقِيِّيْنَ۔ وہ افریقہ کے رہنے والے نہیں ہیں + | هُنَّ لَسْنَ اِفْرِيْقِيَّاتٍ۔ وہ افریقہ کی رہنی والی نہیں ہیں + |
| لَسْتُ مِنْكَ خَائِفًا۔ میں تم سے نہیں ڈرتا + | نَحْنُ لَسْنَا كُسَالٰى۔ ہم سست نہیں ہیں + |

صَارَ الشَّابُّ كَهْلًا + جوان ادھیڑ ہوگیا +
اَصْبَحَتِ الْعِمَامَةُ عَتِيْقَةً + پگڑی پرانی ہوگئی +
مَا بَرِحَ السَّحَابُ مُتَرَاكِمًا + بادل برابر گھرا رہا +
لَا زَالَتِ الرِّيَاحُ مُخْتَلِفَةً + ہوائیں ہر طرف سے برابر چلتی رہیں +

## ضروری ہدایتیں

(۱) جب جملہ اسمیہ پر فعل ناقص داخل ہو تو مبتدا اُس کا اسم اور خبر اُس کی خبر کہلاتی ہے +
(۲) فعل ناقص کا اسم مرفوع اور خبر منصوب ہوتی ہے +
(۳) جب جمع مذکر سالم مبتدا کی خبر واقع ہو تو (وْنَ) سے آتی ہے۔ اور جب فعل ناقص کی خبر ہو تو (یْنَ) سے۔ جیسے هُمْ اِفْرِيْقِيُّوْنَ۔ كَانُوْا اِفْرِيْقِيِّيْنَ +
(۴) جب جمع مؤنث مبتدا کی خبر ہو تو (اٰتٌ) سے آتی ہے۔ اور جب فعل ناقص کی خبر ہو تو (اٰتٍ) سے۔ جیسے هُنَّ اِفْرِيْقِيَّاتٌ۔ كُنَّ اِفْرِيْقِيَّاتٍ + مؤلف

# سبق نمبر (١٩) مضاف و مضاف الیہ

**لغات**

عاصمۃٌ (پایۂ تخت) - مَوْلِدٌ (جائے پیدائش) - نَبِیٌّ (پیغمبر) -
قُطْنٌ (روئی) - حریرٌ (ریشم) - شُبّاکٌ (کھڑکی) - رائحۃٌ (بو) -
شامخٌ (بلند) - الورمُ (سوجنا) - بنُون (جمع ابن) +

---

أحمدُ ابنُ سلطانٍ - احمد بادشاہ کا بیٹا ہے +
استنبولُ عاصمۃُ ترکیّۃٍ - استنبول ترکی کا پایۂ تخت ہے +
انتَ طالبُ علمٍ - تُو طالب علم ہے +

زینبُ بنتُ امیرٍ - زینب حاکم کی بیٹی ہے +
مکّۃُ مولدُ نبیٍّ - مکہ شریف پیغمبر صاحب کی جائے پیدائش ہے +
ھو صاحبُ مالٍ - وہ مالدار ہے +

---

ثوبُ القُطنِ لطیفٌ - وہ سوتی کپڑا ستھرا ہے +
شُبّاکُ البیتِ قدیمٌ - اس گھر کی کھڑکی پرانی ہے +
شجرُ الرّمّانِ شامخٌ - وہ انار کا درخت بلند ہے +

مُندیلُ الحریرِ وسخٌ - وہ ریشمی رومال میلا ہے +
اُوضۃُ الطعام جدیدۃٌ - وہ کھانے کا کمرہ نیا ہے +
رائحۃُ التفّاح جیّدۃٌ - اس سیب کی خوشبو اچھی ہے +

---

انا آتٍ من بیت خالدٍ + — میں خالد کے گھر سے آتا ہوں +
ھو ذاھبٌ الی بُستان رشیدٍ + — وہ رشید کے باغ کو جاتا ہے +
الابنُ قائمٌ علی باب المدرسۃ + — وہ لڑکا اس مدرسہ کے دروازہ پر بیٹھا ہوا ہے +

---

ھما مسافرا بَصرۃَ - وہ بصرہ کے جانے والے ہیں + — ھم مُسلمو کوفۃَ - وہ کوفہ کے مسلمان ہیں +
رِجلاہُ وَرِمَتا - اس کے پاؤں سوج گئے + - بنُوکَ ذھبوا - تمہارے بیٹے گئے +

---

## ضروری ہدایتیں

(١) مضاف ہمیشہ الف لام سے خالی ہوتا ہے اور اس کے آخر میں کبھی تنوین نہیں آتی +
(٢) مضاف الیہ جب الف لام سے مستعمل ہو تو اس کے آخر میں کسرہ آتا ہے جیسے ابن السلطانِ اور جب بغیر الف لام کے مستعمل ہو تو پھر تنوین جری آتی ہے - جیسے ابنُ سلطانٍ +
(٣) جب مضاف الیہ معرفہ ہو تو اس سے توضیح مقصود ہوتی ہے - اور جب نکرہ ہو تو تخصیص +
(٤) احمدُ - زینبُ - استنبولُ - بصرۃ اور اسی قسم کے ناموں پر جب وہ مبتدا ہوں تو صرف رفع آتا ہے +
(۵) اضافت کے وقت مضاف کے آخر سے نون تثنیہ اور نون جمع گر جاتا ہے جیسے مسافرا اور مسلمو وغیرہ کا نون اس جگہ گر گیا ہے + مؤلف

# سبق نمبر (۲۰) صفت و موصوف

**لغات**

فِیلٌ (ہاتھی)۔ حَیَوانٌ (جانور)۔ صبیٌّ (لڑکا)۔ فتیً (نوجوان)۔ شابٌّ (جوان)۔
نھرٌ (دریا)۔ صِرَاطٌ (راستہ)۔ باریزُ (پیرس) +
حاذِقٌ (تجربہ کار)۔ خَیرَۃٌ (نیک عورت)۔ مھذَّبٌ (شائستہ)۔ فارِہٌ (تیزرو)
عجوزٌ (بوڑھا۔ بڑھیا)۔ نشیطٌ (چست)۔ کسلانُ (سست)۔ ابیضُ (سفید)

احمدُ ولدٌ نظیفٌ۔ احمد پاکیزہ لڑکا ہے +
الفیلُ حیوانٌ کبیرٌ۔ ہاتھی بڑا جانور ہے +
النیلُ نھرٌ طویلٌ۔ نیل لمبا دریا ہے +

زینبُ فتاۃٌ وَسِخَۃٌ۔ زینب میلی لڑکی ہے +
مریمُ صبیّۃٌ صغیرۃٌ۔ مریم چھوٹی لڑکی ہے +
باریزُ بلدۃٌ نفیسۃٌ۔ پیرس عمدہ شہر ہے +

الطبیبُ الھندیُّ حاذقٌ۔ ہندوستانی حکیم تجربہ کار ہے +
الولدُ الشابُّ مھذّبٌ۔ وہ جوان لڑکا شائستہ ہے +
الصّبیُّ الابیضُ نشیطٌ۔ وہ گورا لڑکا چست ہے +

الفتاۃُ الھندیۃُ غنیۃٌ۔ وہ ہندوستانی لڑکی دولتمند ہے +
الامرأۃُ العجوزُ کسلانۃٌ۔ وہ بڑھیا سست ہے +
الناقۃُ البیضاءُ فارھۃٌ۔ وہ سفید اونٹنی تیزرو ہے +

عندہ مفتاحانِ جدیدانِ + — اُس کے پاس دو نئی چابیاں ہیں +
فی البحر سفینتانِ طویلتانِ + — سمندر میں دو لمبی کشتیاں ہیں +
عندنا حجارٌ کبارٌ + — ہمارے پاس بڑے بڑے پتھر ہیں +
ھُنّ خیراتٌ حسانٌ + — وہ نیک عورتیں خوبصورت ہیں +

ھم صنعوا برمیلًا جیّدًا + — اُنہوں نے بہت عمدہ پیپہ بنایا +
ھو کسّر ساعۃً جدیدۃً + — اُس نے نئی گھڑی توڑ ڈالی +
مَشَینا علی الصّراطِ المستقیم + — ہم سیدھے راستہ پر چلے +
اتی الینا فی الایامِ الماضیۃِ + — وہ ہمارے پاس گزشتہ دنوں میں آیا تھا +

## ضروری ہدایتیں

(۱) عربی میں موصوف مقدم اور صفت مؤخر ہوتی ہے +
(۲) موصوف اور صفت کے درمیان تذکیر و تانیث۔ تعریف و تنکیر۔ وحدت تثنیہ و جمعیت اور اعراب میں مطابقت کا ہونا ضروری ہے + مؤلف

# سبق نمبر ۲۱ - اسماے اشارہ

**الفاظ**

هٰذَا (یہ۔ مذکر کے لئے) - هٰذِهٖ (یہ مؤنث کے لئے) - ذَالِكَ (وہ۔ مذکر کے لئے) تِلْكَ (وہ مؤنث کیلئے)
هٰذَانِ (تثنیہ مذکر) هَاتَانِ (تثنیہ مؤنث) هٰؤُلَاءِ (یہ سب) اُولٰئِكَ (وہ سب)۔
عَوْنٌ (مددگار)۔ حِصَانٌ (گھوڑا) بُرْنَیْطَةٌ (انگریزی ٹوپی) سَاحِرٌ (جادوگر)

(اسم اشارہ کی تذکیر و تانیث اور قرب و بُعد پر غور کرو)

| | |
|---|---|
| هٰذَا مَاءُ تُفَّاحٍ + | یہ سیب کا پانی ہے + |
| هٰذِهٖ رَائِحَةُ الطَّعَامِ + | یہ کھانے کی خوشبو ہے + |
| ذٰلِكَ جَمَلُ الْغَنِيِّ + | وہ اُونٹ اُس دولتمند کا ہے + |
| تِلْكَ سِلْسِلَةُ الْكَلْبِ + | وہ زنجیر اُس کُتّے کی ہے + |
| اِنَّ هٰذَانِ لَسَاحِرَانِ + | یہ دونو جادوگر ہیں + |
| بِكَمْ هَاتَانِ السَّاعَتَانِ ؟ | اِن دونو گھڑیوں کی کیا قیمت ہے ؟ |
| هٰؤُلَاءِ اَعْوَانُ يَعْقُوْبَ + | یہ لوگ یعقوب کے مددگار ہیں + |
| اُولٰئِكَ اِخْوَةُ يُوْسُفَ + | وہ لوگ یوسف کے بھائی ہیں + |
| هٰذَا حِصَانُ ذَالِكَ الشَّابِّ + | یہ گھوڑا اُس جوان کا ہے + |
| تِلْكَ الْمَرْاَةُ اُمُّ اَخِيْ + | وہ عورت میرے بھائی کی ماں ہے + |
| هٰذِهٖ بُرْنَیْطَتِيَ الْجَدِيْدَةُ + | یہ میری نئی انگریزی ٹوپی ہے + |
| تِلْكَ طَرَابِيْشُهُمُ الْقَدِيْمَةُ + | وہ اُن کی پُرانی ترکی ٹوپیاں ہیں + |

## ضروری ہدایتیں

(۱) عربی میں اسم اشارہ بعید اور ضمیر غائب کے واسطے دو جدا گانہ لفظ مقرر ہیں۔ مگر اُردو میں دونو کے واسطے ایک ہی لفظ (وہ) مستعمل ہوتا ہے +

(۲) اگر مشارٌ الیہ جمع غیر ذوی العقول ہو تو اسم اشارہ مفرد اور مؤنث ہوتا ہے - جیسے هٰذِهِ الْبُيُوْتُ اور یہی حال جمع مؤنث غیر حقیقی کا ہے۔ جب مشارٌ الیہ ہو۔ جیسے تِلْكَ اُمَّةٌ +

# سبق نمبر ۲۲

## مشقی فقرے

أَنَا رَاضٍ مِنْكَ +
مَیں تم سے خوش ہوں +

اَلْاَوْفَقُ اَنْ تَأْخُذَهُ +
بہتر یہ ہے کہ تم اُسے لے لو +

هٰذَا لَا يَلِيْقُ بِشَأْنِكُمْ +
یہ کام تمہارے لائق نہیں +

اُشِيْرُ عَلَيْكَ اَنْ لَا تَفْعَلَ ذٰلِكَ +
مَیں تمہیں صلاح دیتا ہوں کہ یہ کام مت کرو +

طَيِّبٌ - مَلِيْحٌ +
بہت اچھّا - بہت خوب +

اَرْجُوْكُمُ الْمَعْذِرَةَ +
مَیں آپ سے معافی چاہتا ہوں +

اِنِّیْ مُتَأَسِّفٌ عَلٰی ذٰلِكَ +
مجھے اس پر افسوس ہے +

هٰذَا مَا كُنَّا نَبْغِیْ +
ہم یہی چاہتے تھے +

لَيْسَ عِنْدَهُ شُغْلٌ +
اُس کے پاس کچھ کام نہیں +

مَا نَظَرْتُ قَطُّ شَيْئًا اَجْمَلَ مِنْهُ +
مَیں نے اُس سے زیادہ خوبصورت کوئی چیز نہیں دیکھی +

لَا اَصْلَ لَهٗ +
اُس کی کچھ اصلیّت نہیں +

هٰذَا غَيْرُ مُصَدَّقٍ +
یہ ٹھیک نہیں +

بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ +
خدا تعالےٰ کی قسم +

اَسْتَوْدِعُكُمُ اللّٰهَ +
مَیں تمہیں خدا کی سپرد کرتا ہوں +

اِنِّیْ فِیْ غَايَةِ الْاِمْتِنَانِ لِجَنَابِكُمْ +
مَیں آپ کا بہت ممنون ہوں +

# سبق نمبر ۲۳

## مشقی فقرے

| | |
|---|---|
| هٰذَا عَارٌ عَلَيْهِ + | یہ اُس کے لئے شرم ہے + |
| يَا لَيْتَنِي كُنْتُ مَعَهُمْ + | کاش مَیں اُن کے ساتھ ہوتا + |
| مَرْحَبًا يَا أَخِي الْعَزِيزُ + | پیارے بھائی تشریف لائیے + |
| أَطَالَ اللّٰهُ عُمْرَكُمْ + | خدا تمہاری عُمر دراز کرے + |
| إِنَّهَا لَهَدِيَّةٌ زَهِيدَةٌ + | یہ ادنےٰ تحفہ ہے + |
| عَلَى الرَّأْسِ وَالْعَيْنِ + | بسروچشم + |
| دَخَلْنَا فِي الشِّتَاءِ + | ہمیں جاڑے کا موسم آیا + |
| اِنْتَهٰى زَمَانُ الصَّيْفِ + | گرمی کا موسم ختم ہُوا + |
| كَثَّرَ اللّٰهُ خَيْرَكَ + | خدا تمہیں برکت دے + |
| دُمْتُمْ سَالِمِيْنَ + | ہمیشہ خوش رہو + |
| بِاللّٰهِ عَلَيْكَ يَا أَخِي + | بھائی تمہیں خدا کی قسم + |
| إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى + | اگر خدا نے چاہا + |
| هٰذَا شَيْءٌ جَمِيلٌ جِدًّا + | یہ چیز بہت ہی خوبصورت ہے + |
| أَلْتَمِسُ مِنْكُمْ + | مَیں آپ سے درخواست کرتا ہوں + |
| لَا شَكَّ فِيهِ + | اس میں کچھ شک نہیں + |
| لَقَدْ سَرَّنِي رُؤْيَتُكَ + | مَیں آپ کی ملاقات سے خوش ہوں + |
| أَرْجُوكَ أَنْ تَعْفُوَ لِي + | اُمّید ہے کہ آپ مجھے معاف فرمائینگے + |
| هٰذَا يَكْفِي + | یہ کافی ہے + |

# سبق نمبر ۲۴

## مشقی فقرے

| عربی | اردو |
|---|---|
| أَنْتَ مُخْطِئٌ + | تم غلطی پر ہو + |
| أَنْتَ تَسْتَحِقُّ اللَّوْمَ + | تم ملامت کے مستحق ہوں + |
| إِنِّي أُنَبِّهُكَ + | مَیں تمہیں آگاہ کرتا ہوں + |
| هُوَ مُنْفَرِدٌ فِي أَوْضَتِهِ + | وہ اپنے کمرے میں تنہا ہے + |
| دَعْنِي وَحْدِي + | مجھے اکیلا رہنے دو + |
| لَقَدْ أَدْرَكْتُ غَايَةَ أَرَبِي + | مَیں اپنے مطلب کی انتہا کو پہنچا + |
| عَلَى الْإِنْسَانِ أَنْ يُلَاحِظَ نَفْسَهُ + | انسان پر واجب ہے کہ اپنی قدر پہچانے + |
| لَا أَظُنُّ أَنَّكَ تَفُوزُ بِذَالِكَ + | مَیں گمان نہیں کرتا کہ تم اس سے کامیاب ہوگے + |
| أَسْتَشِيرُكُمْ فِي قَضِيَّةٍ مُهِمَّةٍ + | مَیں ایک ضروری معاملہ میں آپ سے مشورہ چاہتا ہوں + |
| لَا بَأْسَ بِهِ + | کچھ مضائقہ نہیں + |
| إِنِّي أَعْتَمِدُ عَلَيْكَ + | میرا بھروسہ تم پر ہے + |
| هٰذَا لَا يَتَعَلَّقُ بِي + | یہ میرے متعلق نہیں + |
| لَيْسَ هٰذَا شُغْلِي + | یہ میرا کام نہیں + |
| هٰذَا لَا يَصْلُحُ لِشَيْءٍ + | یہ کسی کار آمد نہیں + |
| يَلْزَمُ أَنْ تَرُدَّهُ + | مناسب ہے کہ تم اُسے واپس کردو + |
| إِنِّي سَعِيدٌ بِرُؤْيَتِكُمْ + | مَیں آپ کی ملاقات کو باعثِ سعادت سمجھتا |
| إِنِّي مَمْنُونٌ لَكُمْ + | مَیں آپ کا شکر گزار ہوں + |
| هٰذَا فَرْضٌ عَلَيَّ + | یہ میرا فرض (ڈیوٹی) ہے + |

# سبق نمبر ٢٥

## مشقی فقرے

| عربی | اردو |
| --- | --- |
| دَوِّرِ السَّاعَةَ + | گھڑی کو چابی لگادو + |
| نَزَلَ بِهٖ ضَيْفٌ + | اُس کے ہاں مہمان آیا + |
| هُوَ زَعْلَانُ مِنْكَ + | وہ تم سے ناراض ہے + |
| اِنِّيْ مَغْمُوْمٌ جِدًّا + | مَیں بہت غمگین ہوں + |
| لَا تَذْكُرْ ذٰلِكَ + | اِس کا ذکر نہ کیجئے + |
| هٰذَا اَمْرٌ مَعْلُوْمٌ + | یہ بات معلوم ہے + |
| اَلْحَقُّ مَعَكُمْ + | تم راستی پر ہو + |
| هٰذَا لَا يَسْتَحِقُّ الذِّكْرَ + | یہ ذکر کے لائق نہیں + |
| اَظُنُّ هٰكَذَا + | مَیں ایسا ہی خیال کرتا ہوں + |
| هِيَ شَائِعَةٌ فِيْ جَمِيْعِ اَنْحَاءِ الْبَلْدَةِ + | یہ بات شہر میں جابجا مشہور ہے + |
| هٰذَا شَيْءٌ لَا يُوْصَفُ + | اس کی تعریف نہیں ہوسکتی + |
| كُلُّ مَدِيْحٍ قَاصِرٌ فِيْهِ + | ہر شخص اس کی تعریف میں عاجز ہے + |
| هَلْ كَانَ مُمْكِنًا لِاَحَدٍ ؟ | کیا یہ کسی سے ہوسکتا ہے ؟ |
| مَا بَرِحَ السَّحَابُ مُتَرَاكِمًا + | بادل گھرا ہوا ہے + |
| لَا زَالَتِ الرِّيَاحُ مُخْتَلِفَةً + | ہوائیں ہر طرف سے چلتی ہیں + |
| هٰذَا خَبَرٌ مُدْهِشٌ + | یہ وحشت ناک خبر ہے + |
| اَلْحَقُّ عَلَيْكَ + | تم غلطی پر ہو + |
| اِنْفَضَّتِ الْجَمْعِيَّةُ + | مجلس برخاست ہوئی + |

# سبق نمبر ۲۶

## الفاظِ متضادہ

لغت: نَفْلٌ (غیر ضروری)۔ قُلُوْصٌ (سکڑنا)۔ رِیْبَۃٌ (شک)۔ جَحِیْمٌ (جہنم)۔ ذُرْوَۃٌ (چوٹی)۔ ھَوَانٌ (ذلت)۔ سَھْلٌ (ہموار زمین)۔ خَفْضٌ (پست زمین) +

| | |
|---|---|
| اَلْحَیَاۃُ نَوْمٌ + | زندگی نیند ہے + |
| اَلْمَوْتُ یَقْظَۃٌ + | موت بیداری ہے + |
| اَلْکَافِرُ یُلْعَنُ وَیُنْتَقَمُ + | کافر ملعون ہے اور عذاب میں مبتلا ہے + |
| اَلْمُؤْمِنُ یُبَارَكُ وَیُغْفَرُ + | مومن بابرکت ہے اور بخشا جاتا ہے + |
| اَلْفَقِیْرُ یَبِیْعُ الضَّرُوْرِیَّ + | فقیر ضروری اشیا فروخت کرتا ہے + |
| اَلْغَنِیُّ یَشْتَرِی النَّافِلَ + | امیر غیر ضروری چیزیں خریدتا ہے + |
| اَلْحَرَارَۃُ تُمَدِّدُ الْاَشْیَاءَ + | گرمی چیزوں کو پھیلاتی ہے + |
| اَلْبُرُوْدَۃُ تُقَلِّصُ الْاَشْیَاءَ + | سردی چیزوں کو سکیڑتی ہے + |
| اَلصِّدْقُ دَاعٍ اِلَی الثِّقَۃِ + | سچائی ثقاہت پیدا کرتی ہے + |
| اَلْکَذِبُ دَاعٍ اِلَی الرِّیْبَۃِ + | جھوٹ شک پیدا کرتا ہے + |
| اَلْعَالِمُ غَنِیٌّ فِیْ حَالَۃِ فَقْرِہٖ + | عالم اپنی فقر کی حالت میں بھی دولتمند ہے + |
| اَلْجَاھِلُ فَقِیْرٌ فِیْ حَالَۃِ غِنَائِہٖ + | جاہل اپنی دولتمندی کی حالت میں بھی فقیر ہے + |
| اَلْحُبُّ وَالْمَغْفِرَۃُ نَزَلَا مِنَ السَّمَاءِ + | محبت و بخشش دونو آسمان سے اُتری ہیں + |
| اَلْبُغْضُ وَالْاِنْتِقَامُ صَعِدَا مِنَ الْجَحِیْمِ + | بغض و کینہ دونو جہنم سے نکلے ہیں + |
| اَلْعِلْمُ یَرْفَعُنَا اِلٰی ذُرْوَۃِ الْمَجْدِ + | علم ہمیں بزرگی کی بلندی تک پہنچا دیتا ہے + |
| اَلْجَھْلُ یَحُطُّنَا اِلٰی سُفْلِ الْھَوَانِ + | جہالت ہمیں ذلت کی پستی میں گراتی ہے + |
| اَلْھَوَاءُ لَطِیْفٌ عَلَی الْجِبَالِ الْعَالِیَۃِ + | بلند پہاڑوں پر ہوا صاف ہوتی ہے + |
| اَلْھَوَاءُ کَثِیْفٌ فِی السُّھُوْلِ الْمُنْخَفِضَۃِ + | پست زمینوں میں ہوا غلیظ ہوتی ہے + |

# سبق نمبر ۲۷

## الفاظِ متضادہ

لغت: لَئِیْمٌ (کنجوس)۔ بِنْیَۃٌ (قوٰی)۔ شَمْسٌ (دھوپ)۔ ضَرَّاءُ (تکلیف)۔
سَرَّاءُ (آرام)۔ کُفْرَانٌ (ناشکری)۔ جَمِیْلٌ (احسان) +

| | |
|---|---|
| اِحذر بِالخائنَ + | بددیانت سے دور رہ + |
| الزم الامینَ + | دیانت دار سے میل جول رکھ + |
| اِنّ الکرامَ قلیلٌ + | سخی کم ہیں + |
| اِنّ اللئامَ کثیرٌ + | بخیل زیادہ ہیں + |
| رِیحُ الشّمالِ باردۃٌ + | شمال کی ہوا سرد ہوتی ہے + |
| رِیحُ الجنوب جارّۃٌ + | جنوب کی ہوا گرم ہوتی ہے + |
| صدِیقُکَ مَن ابکاکَ + | جو تجھ کو رُلائے وہ تیرا دوست ہے + |
| عدوّکَ مَن اَضحکَکَ + | جو تجھ کو ہنسائے وہ تیرا دشمن ہے + |
| اھلُ المُدُنِ نحیفُ البِنْیَۃِ + | شہر کے باشندے ضعیف القویٰ ہوتے ہیں |
| اھلُ القُریٰ قویّ البِنْیَۃِ + | گاؤں کے رہنے والے قوی الاعضا ہوتے ہیں |
| فِی الصّیف یقصد المرءُ الظّلَّ + | انسان گرمی میں سایہ کا طلبگار ہوتا ہے + |
| فِی الشّتاءِ یقصد المرءُ الشّمسَ + | انسان سردی میں دھوپ کا خواستگار ہوتا ہے |
| عند المساء تغیبُ الشّمسُ فی المغرب + | شام کو آفتاب مغرب میں چھپ جاتا ہے |
| عند الصّباح تشرقُ الشّمسُ فی المشرق + | صبح کو آفتاب مشرق سے نکلتا ہے + |
| فی الضّرّاء یذکر المرءُ اَصحابَہٗ + | انسان تکلیف میں اپنے رُفقا کو یاد کرتا ہے |
| فی السّرّاء ینسی المرءُ اَصحابَہٗ + | آدمی آرام میں اپنے رُفقا کو بھول جاتا ہے |
| عِرفانُ الجمیل یرفع قدرَ الرّجل + | احسان کا ماننا آدمی کے مرتبہ کو بڑھاتا ہے |
| کُفرانُ الجمیل یضعُ قدرَ الرّجل + | احسان فراموشی انسان کے مرتبہ کو گھٹاتی ہے + |

# سبق نمبر ۲۸

## الفاظ متضادہ

**معانی** اِقْبَالٌ (آگے بڑھنا)۔ طَالِحٌ (بد)۔ کَرِیْمٌ (سخی)۔ شَرِیْفٌ (عزت والا)۔
جَیْشٌ (لشکر)۔ اِنْکِسَارٌ (شکست)۔ سَالِمٌ (تندرست)۔ جَرِیْحٌ (زخمی) +

| عربی | اردو |
|---|---|
| تکلّمْ فِی مَا تعرف + | جس چیز سے تُو واقف ہے اُس میں گفتگو کر + |
| اُسکُتْ عمّا تجهل + | جس شئے کو تُو نہیں جانتا اُس سے خاموش رہ + |
| حرکةُ الاقبال بطیئةٌ + | ترقی کی چال دھیمی ہوتی ہے + |
| حرکةُ الادبارِ سریعةٌ + | تنزل کی چال تیز ہوتی ہے + |
| اللّٰہُ یُثیبُ الصّالحین + | اللہ تعالےٰ نیکوں کو جزا دیتا ہے + |
| اللّٰہُ یُعاقبُ الطّالحین + | خدا تعالےٰ بروں کو سزا دیتا ہے + |
| بالایمان یخلصُ الانسانُ + | ایمان سے انسان نجات پاتا ہے + |
| بالکفر یهلكُ الانسانُ + | کفر سے انسان ہلاک ہوتا ہے + |
| کُلّ ما یعملهُ الانسانُ فانٍ + | انسان جو کام کرتا ہے وہ فانی ہے + |
| کُلّ ما یعملهُ اللّٰہُ باقٍ + | اللہ تعالےٰ جو کام کرتا ہے وہ باقی ہے + |
| مَنْ زرعَ الکسلَ حصدَ الفقرَ + | جس شخص نے سُستی کا بیج بویا ناداری حاصل کی + |
| مَنْ زرعَ الجِدَّ حصدَ الغنیٰ + | جس شخص نے کوشش کی کاشت کی دولت حاصل کی + |
| معرفةُ الجمیلِ فضیلةُ الکرامِ + | احسان کو پہچاننا شریفوں کی خوبی ہے + |
| کُفرانُ الجمیلِ رذیلةُ اللّئامِ + | احسان فراموشی کرنا رذیلوں کی عادت ہے + |
| کَمْ مِنْ جیشٍ وجدَ فی الانکسارِ قوّةً + | بہت لشکروں نے ہزیمت کے وقت قوت حاصل کی + |
| کَمْ مِنْ جیشٍ وجدَ فی النّصرِ ضعفًا + | بہت لشکر کامیابی کے وقت کمزور ہو گئے + |
| خرجَ المغلوبُ مِنَ المعرکةِ جریحًا + | ہزیمت خوردہ لڑائی کے میدان سے زخمی نکلا + |
| خرجَ الغالبُ مِنَ المعرکةِ سالمًا + | فتحمند لڑائی کے میدان سے صحیح سالم باہر آیا + |

# سبق نمبر ۲۹

## الفاظ متضادہ

**لغات:** نِقْمَةٌ (مصیبت)۔ شِقَاقٌ (نفاق)۔ دَنِیٌّ (کمینہ)۔ سِلْمٌ (صلح)
شَقَاءٌ (بدبختی)۔ کَدٌّ (کوشش)۔ اَمَامٌ (آگے)۔ وَرَاءٌ (پیچھے) +

| | |
|---|---|
| اَلْقَنَاعَةُ نِعْمَةٌ + | قناعت عمدہ چیز ہے + |
| اَلطَّمَعُ نِقْمَةٌ | لالچ مصیبت ہے + |
| اَلْجَسَدُ فَانٍ + | جسم فانی ہے + |
| النَّفْسُ بَاقِیَةٌ | روح باقی ہے + |
| اَلْقُوَّةُ بِالْاِتِّحَادِ + | قوت اتفاق سے حاصل ہوتی ہے + |
| الضَّعْفُ بِالشِّقَاقِ + | ضعف نفاق سے پیدا ہوتا ہے + |
| النَّفْسُ الشَّرِیفَةُ قَوِیَّةٌ + | شریف طبیعت قوی ہوتی ہے + |
| النَّفْسُ الدَّنِیَّةُ ضَعِیفَةٌ + | کمینہ طبیعت کمزور ہوتی ہے + |
| الْحَرْبُ اَعْظَمُ الْمَصَائِبِ + | لڑائی بڑی مصیبت ہے + |
| السِّلْمُ اَعْظَمُ الْمَوَاهِبِ + | صلح بڑی نعمت ہے + |
| الرَّاحَةُ تُطِیلُ الْعُمْرَ + | راحت عمر کو زیادہ کرتی ہے + |
| التَّعَبُ یَقُصُّ الْعُمْرَ + | پریشانی عمر کو گھٹاتی ہے + |
| الْمَوْتُ خَاتِمَةُ الشَّقَاءِ + | موت بدبختی کا خاتمہ ہے + |
| الْوِلَادَةُ مَبْدَءُ الشَّقَاءِ + | ولادت بدبختی کی ابتدا ہے + |
| الشَّبَابُ زَمَنُ الْکَدِّ + | جوانی کوشش کا زمانہ ہے + |
| الشَّیْخُوخَةُ زَمَنُ الرَّاحَةِ + | بڑھاپا راحت کا زمانہ ہے + |
| الشَّابُّ یَنْظُرُ اِلٰی مَا اَمَامَهٗ + | جوان آئندہ چیزوں پر دھیان کرتا ہے + |
| الشَّیْخُ یَنْظُرُ اِلٰی مَا وَرَاءَهٗ + | بوڑھا گزشتہ چیزوں پر نظر رکھتا ہے + |

# سبق نمبر ۳۔ ہمزہ اور ھَلْ کا استعمال

مفردات: اَلْحَلَّاقُ (نائی)۔ نَجَّارٌ (بڑھئی)۔ جَزْمَجِیٌّ (موچی)۔ حَظٌّ (نصیب) +

| | | |
|---|---|---|
| اَھٰذَا خَادِمُکُمْ؟ | کیا یہ تمہارا نوکر ہے؟ | لَا + |
| اَتَبْقٰی ھُنَا؟ | کیا تم یہاں ٹھیروگے؟ | نَعَمْ + |
| اَلَیْسَ ھُوَ الْحَلَّاقُ؟ | کیا وہ نائی نہیں ہے؟ | لَیْسَ ھُوَ + |
| اَتُحِبُّ تِلْکَ اللُّغَةَ؟ | کیا تمہیں یہ زبان پسند ہے؟ | کَثِیْرًا جِدًّا + |
| اَتُرِیْدُ تَلْبَسُ ھٰذَا الْخَاتَمَ؟ | کیا تم یہ انگوٹھی پہننا چاہتے ہو؟ | لَسْتُ اُرِیْدُ + |
| ھَلْ ھُوَ نَجَّارٌ اَمْ جَزْمَجِیٌّ؟ | کیا وہ بڑھئی ہے یا موچی؟ | ھُوَ نَجَّارٌ + |
| ھَلْ تَقْدِرُ اَنْ تَتَکَلَّمَ بِالْفَرَنْسَاوِیِّ؟ | کیا تم فرانسیسی میں بات چیت کر سکتے ہو؟ | قَلِیْلًا جِدًّا + |
| ھَلْ لَکَ فِیْ الْفِنْجَانِ مِنَ الْقَھْوَةِ؟ | کیا تم قہوے کی ایک پیالی پیوگے؟ | بِالْمَمْنُوْنِیَّةِ + |
| اَمَا تَوَجَّھْتَ اِلَی الْاٰنِ؟ | کیا تم اب تک نہیں گئے؟ | ھَا اَنَا ذَاھِبٌ + |

# کیفَ۔ لِمَ۔ مَتٰی کا استعمال

| | | |
|---|---|---|
| کَیْفَ اَنْتَ؟ | تم کیسے ہو؟ | بِخَیْرٍ + |
| اَلْاٰنَ کَیْفَ ھُوَ؟ | وہ اب کیسا ہے؟ | ھُوَ فِیْ حَالَةٍ جَیِّدَةٍ + |
| لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ؟ | جو کام تم نہیں کرتے وہ کیوں کہتے ہو؟ | مِنْ سُوْءِ الْحَظِّ + |
| لِمَا سَافَرْتَ اِلَی سِیْلَانَ؟ | تم نے سیلون کا سفر کیوں کیا؟ | لِتَبْدِیْلِ الْھَوَاءِ + |
| مَتٰی تَجْلِسُ ھُنَاکَ؟ | تم وہاں کب تک بیٹھوگے؟ | اَجْلِسُ سَاعَتَیْنِ + |
| مَتٰی نَتَشَرَّفُ بِزِیَارَتِکُمْ؟ | ہم آپکی زیارت سے کب مشرف ہونگے؟ | بُکْرَی + |

# سبق نمبر ۳۱ - اَیْنَ اور اَیٌّ کا استعمال

**مفردات** مِلْعَقَۃٌ (چمچہ) - شَوْکَۃٌ (کانٹا) - سِکِّیْنٌ - (چھری) +

اَیْنَ اَنْتَ ؟ — تم کہاں ہو ؟ — ھَا اَنَا مَوْجُوْدٌ +

اَیْنَ ھُوَ ؟ — وہ کہاں ہے ؟ — ھُوَ فِی الْمَدْرَسَۃِ +

اَیْنَ بَیْتُ مَحْمُوْدٍ ؟ — محمود کا گھر کہاں ہے ؟ — بَیْتُہٗ فِیْ حَیْدَرْ آبَادَ +

اَیْنَ رَاحَ خَادِمُکُمْ ؟ — تمہارا نوکر کہاں گیا ہے ؟ — رَاحَ اِلَی الْبُوْسْطَۃِ +

اَیْنَ یَسْکُنُ الْحَسَنُ وَاَخُوْہُ ؟ — حسن اور اُس کا بھائی کہاں رہتے ہیں ؟ — عِنْدَ اُخْتِھِمَا +

مِنْ اَیْنَ لَکَ ھٰذِہِ الْمَلَاعِقُ ؟ — یہ چمچے تمہیں کہاں سے ملے ہیں ؟ — اَعْطَتْنِیْ اُمِّیْ +

مِنْ اَیْنَ وَجَدْتَ الشَّوْکَۃَ ؟ — یہ کانٹا تم نے کہاں سے لیا ہے ؟ — مِنْ اَخِیْ +

اَیْنَ مَضَیْتُمْ فَصْلَ الصَّیْفِ ؟ — تم نے موسم گرما کہاں گزارا ؟ — مَضَیْنَا فِیْ بَارِیْز +

---

اَیُّ شَجَرَۃٍ ھٰذِہٖ ؟ — یہ کونسا درخت ہے ؟ — ھٰذِہٖ شَجَرَۃُ الْمَوْزِ +

اَیُّ کِتَابٍ تَقْرَأُ ؟ — تم کونسی کتاب پڑھتے ہو ؟ — اَقْرَءُ الْمُتَنَبِّیْ +

مِنْ اَیِّ شَیْءٍ یَضْحَکُ ؟ — وہ کس بات پر ہنس رہا ہے ؟ — یَضْحَکُ بِلَا سَبَبٍ +

عَلٰی اَیِّ شَیْءٍ تَبْحَثُوْنَ ؟ — تم کس بات پر بحث کر رہے ہو ؟ — نَبْحَثُ فِیْ مَسْئَلَۃٍ اَدَبِیَّۃٍ +

فِیْ اَیِّ اَوْضَۃٍ نَتَعَشّٰی ؟ — ہم کس کمرے میں کھانا کھائیں ؟ — اَلْاَوْضَۃُ الَّتِیْ تُجَاہَ الْبَابِ +

لِاَیِّھِمْ ھٰذِہِ السَّکَاکِیْنُ ؟ — یہ چھریاں اُن میں سے کس کی ہیں ؟ — لِصَاحِبِیْ +

اَیُّھُمَا اُعْطِیْکَ ؟ — اِن دونوں میں سے کونسا تمہیں دوں ؟ — اَلَّذِیْ یُعْجِبُکَ +

اَیُّ النَّھْرَیْنِ اَکْبَرُ نِیْلُ اَوْ فُرَاتُ ؟ — نیل اور فرات میں سے کونسا دریا بڑا ہے ؟ — اَلنِّیْلُ اَکْبَرُ مِنْ فُرَاتٍ +

---

# سبق نمبر ۳۲- کَمْ کا استعمال

**مفردات:** رَطْلٌ (آدھ سیر)- بِرْوَازٌ (چوکھٹا)- جِنَیْہٌ (پونڈ)-
اِبْنُ ثَلَاثِیْنَ (تیس برس کا) +

| سوال | ترجمہ | جواب |
|---|---|---|
| کَمْ هُوَ هٰذَا ؟ | یہ کس قدر ہے ؟ | أَظُنُّ رَطْلَیْنِ + |
| کَمْ ثَمَنُهُ-(بِکَمْ هٰذَا) ؟ | اس کی کیا قیمت ہے ؟ | ثَمَنُهُ ثَلَاثَةُ قُرُوْشٍ + |
| کَمْ عِنْدَكَ مِنَ الدَّرَاهِمِ ؟ | تمہارے پاس کتنے درہم ہیں ؟ | عِنْدِیْ أَرْبَعَةُ دَرَاهِمَ + |
| کَمْ عَلَیَّ-(بِکَمْ أَنَا مَدْیُوْنٌ) ؟ | میرے ذمے تمہارا کیا نکلتا ہے ؟ | لِیْ عِنْدَكَ خَمْسُ جُنَیْهَاتٍ + |
| کَمْ هِیَ السَّاعَةُ ؟ | گھڑی میں کیا وقت ہے ؟ | سِتُّ سَاعَاتٍ + |
| کَمِ السَّاعَةُ مَضَتْ مِنَ النَّهَارِ ؟ | کتنا دن چڑھا ہے ؟ | |
| کَمْ مَضٰی مِنَ اللَّیْلِ ؟ | کتنی رات گزری ہے ؟ | مَضٰی سَبْعُ سَاعَاتٍ + |
| کَمْ بَقِیْتُمْ فِی اسْتَنْبُوْلَ ؟ | تم استنبول میں کتنی مدت رہے ؟ | ثَمَانِیَةَ أَشْهُرٍ + |
| کَمْ مِنَ الشَّهْرِ الْجَارِیْ ؟ | اس مہینے کی کونسی تاریخ ہے ؟ | اَلتَّاسِعُ + |
| کَمْ مِنَ الْمَعَابِدِ فِیْ مَدِیْنَتِکُمْ ؟ | تمہارے شہر میں کتنی عبادتگاہیں ہیں ؟ | عَشَرَةُ مَعَابِدَ + |
| بِکَمْ یُسَاوِیْ فِیْ رَأْیِکُمْ هٰذَا ؟ | تمہاری رائے میں یہ کتنے کا ہے ؟ | یُسَاوِیْ أَحَدَ عَشَرَ دِرْهَمًا + |
| بِکَمْ أَخَذْتَ الْبِرْوَازَ ؟ | تم نے یہ چوکھٹا کتنے کو لیا ؟ | أَخَذْتُهُ بِاثْنَیْ عَشَرَ قِرْشًا |
| کَمْ عُمْرُكَ ؟ کَمْ لَكَ مِنَ الْعُمْرِ ؟ | تمہاری عمر کتنی ہے ؟ | عُمْرِیْ خَمْسُوْنَ سَنَةً + یَصِیْرُ عُمْرِیْ خَمْسِیْنَ سَنَةً فِی الشَّهْرِ الْآتِیْ + |
| کَمْ عُمْرُ ابْنِكَ الْأَکْبَرِ ؟ | تمہارے بڑے بیٹے کی عمر کتنی ہے ؟ | عُمْرُهُ عِشْرُوْنَ سَنَةً |
| کَمْ لِأَخِیْكَ الْأَصْغَرِ مِنَ الْعُمْرِ ؟ | تمہارے چھوٹے بھائی کی کیا عمر ہے ؟ | لَهُ مِنَ الْعُمْرِ ثَلَاثُوْنَ سَنَةً + |
| کَمْ تَظُنُّ عُمْرِیْ ؟ | تم میری عمر کتنی سمجھتے ہو ؟ | أَظُنُّ أَنَّكَ ابْنُ ثَلَاثِیْنَ + |

# سبق نمبر ۳۲ مَنْ و مَا کا استعمال

لغات: فَاکِھَانِیٌّ (میوہ فروش)۔ بُرْتُقَانٌ (سنگترہ)۔ شَحَّاذٌ (گداگر)۔ سَفَرْجَلٌ (بہی) خَوْخٌ (آڑو) شَقِیْقٌ (بھائی)۔ مِقَصٌّ (قینچی)۔ مَوْزٌ (کیلا) +

| | | |
|---|---|---|
| مَنْ ھٰذَا ؟ | یہ کون ہے ؟ | ھُوَ الْفَاکِھَانِیُّ + |
| مَنْ اَنْتَ ؟ | تُو کون ہے ؟ | اَنَا خَادِمُکُمْ + |
| مَنْ فِی الْمَطْبَخِ ؟ | باورچیخانے میں کون ہے ؟ | اِبْنَةُ عَمِّیْ + |
| مَنْ یَطْرُقُ الْبَابَ ؟ | دروازہ کون کھٹکھٹاتا ہے ؟ | شَحَّاذٌ مَّا + |
| لِمَنْ ھٰذَا الْبُرْتُقَانُ ؟ | یہ سنگترہ کس کا ہے ؟ | لِاَحَدِ اَصْحَابِیْ + |
| دَوَاتِیْ عِنْدَ مَنْ ؟ | میری دوات کس کے پاس ہے ؟ | عِنْدَ مَحْمُوْدٍ + |
| مَنِ الَّذِیْ دَعَاكَ ؟ | تمہیں کس نے بُلایا ہے ؟ | دَعَانِیْ اُمِّیْ + |
| مَنْ اَعْطَاكُمُ السَّفَرْجَلَ ؟ | تمہیں بہی کس نے دی ہے ؟ | اَعْطَانِیْ شَقِیْقِیْ + |

---

| | | |
|---|---|---|
| مَا عِنْدَهٗ ؟ | اُس کے پاس کیا ہے ؟ | عِنْدَهٗ خَوْخٌ + |
| مَا فِیْ یَدِكَ ؟ | تمہارے ہاتھ میں کیا ہے ؟ | بِیَدِیْ عَصًا + |
| مَا اسْمُ ھٰذَا الرَّجُلِ ؟ | اس شخص کا کیا نام ہے ؟ | اِسْمُهٗ خَالِدٌ + |
| ھٰذَا مَا یُسَمُّوْنَهٗ ؟ | اس کو کیا کہتے ہیں ؟ | یُسَمُّوْنَهٗ مِقَصًّا + |
| مَا ھُوَ عُمْرُ بِنْتِكُمْ ؟ | تمہاری لڑکی کی کیا عمر ہے ؟ | عُمْرُھَا خَمْسُ سِنِیْنَ + |
| مَا الْفَائِدَةُ مِنْ ھٰذَا ؟ | اس سے کیا فائدہ ہے ؟ | یُسْتَعْمَلُ فِی التَّجْلِیْدِ[1] + |
| مَا ثَمَنُ ھٰذَا الْمَوْزِ ؟ | اس کیلے کی کیا قیمت ہے ؟ | ثَمَنُهٗ فَلْسٌ وَاحِدٌ + |
| مَا لِیْ اَرَاكَ سَاكِتًا ؟ | کیا سبب ہے کہ میں تمہیں خاموش دیکھتا ہوں ؟ | کَثْرَةُ الْھُمُوْمِ + |

(۱) مَا کے ساتھ کبھی ذا کا لفظ بھی مستعمل ہوتا ہے۔ جیسے مَاذَا عِنْدَهٗ۔ مَاذَا قُلْتَ وغیرہ

[1] جلد باندھنا +

# سبق نمبر ۳۴

## موسم

**لغات:** تَغَیُّمٌ (بادل ہونا)۔ جَوٌّ (خلا۔ ہوا) اَشِعَّۃٌ (جمع شعاع۔ کرن)۔ ظِلٌّ (سایہ) طَقْسٌ (موسم)۔ اِرْتِعَادٌ (کانپنا)۔ ھُبُوْبٌ (ہوا کا چلنا) خَرِیْفٌ (خزاں) رَبِیْعٌ (بہار)

| | |
|---|---|
| اِغْبَرَّ الْاُفُقُ + | آسمان کا کنارہ گرد آلود ہو گیا + |
| اِشْتَدَّ الْحَرُّ + | گرمی تیز ہو گئی + |
| سَکَنَ الرِّیْحُ + | ہوا تھم گئی + |
| تَغَیَّمَتِ السَّمَاءُ + | آسمان بادل سے گھر گیا + |
| صَارَ الْجَوُّ صَافِیًا + | ہوا صاف ہو گئی + |
| اَشِعَّۃُ الشَّمْسِ مُحْرِقَۃٌ + | سورج کی کرنیں جلا رہی ہیں + |
| دَعْنَا نَجْلِسْ فِی الظِّلِّ + | ہمیں سایہ میں بیٹھنے دو + |
| صَارَ الطَّقْسُ رَدِیًّا + | موسم خراب ہو گیا + |
| اَشْعُرُ بِنَسِیْمٍ بَارِدٍ + | میں ٹھنڈی ہوا محسوس کرتا ہوں + |
| یَکُوْنُ نَھَارُنَا جَمِیْلًا + | ہمارا دن اچھا ہو گا + |
| اِنِّیْ اَرْتَعِدُ مِنَ الْبَرْدِ + | میں سردی سے کانپ رہا ہوں + |
| طَلَعَتِ الشَّمْسُ صَبَاحًا + | سورج صبح نکلا + |
| تَھُبُّ الرِّیْحُ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ + | ہر طرف سے تیز ہوا چل رہی ہے + |
| نَحْنُ فِیْ اٰخِرِ الْخَرِیْفِ + | ہم خزاں کے خاتمہ میں ہیں + |
| اِنْتَھٰی زَمَانُ الصَّیْفِ + | گرمی کا موسم گزر گیا + |
| اَلرَّبِیْعُ فَصْلُ الثِّمَارِ + | بہار میووں کا موسم ہے + |
| اَلشِّتَاءُ اَبْرَدُ الْفُصُوْلِ کُلِّھَا + | سرما سب فصلوں سے زیادہ ٹھنڈا ہے + |

# سبق نمبر ۳۵

## نوشت و خواند

لغات: اَلتَّسْمِيْعُ (سُنانا)۔ اَلتَّكْرِيْرُ (دُہرانا)۔ اَلْبَرْوُ (قلم بنانا)۔ اَلشَّطْبُ (قلمزد کرنا)۔ اَلْمِطْوَاةُ (چاقو)۔ قَلَمُ الرَّصَاصِ (پنسل)۔ اَلرِّيْشَةُ (انگریزی قلم)۔ اَلْاِمْلَاءُ (لکھوانا)۔ اَلنَّسْخُ (نقل کرنا)۔ اَلْحَطُّ (ڈالنا)۔ اَلدَّفْتَرُ (کاپی) +

| | |
|---|---|
| سَمِّعُوْنِیْ دَرْسَكُمْ + | مجھے اپنا سبق سناؤ + |
| كَرِّرْهُ ثَانِيًا + | اُس کو دُہراؤ + |
| فَسِّرْ مَعْنَاهُ + | اس کے معنی بیان کرو + |
| لَا تَجْهَرْ بِالصَّوْتِ + | پُکار کر نہ بولو + |
| اُبْرِ قَلَمِیْ + | میرا قلم بنا دو + |
| اَعْطِنِیْ مِطْوَاتَكَ + | مجھے اپنا چاقو دو + |
| اِنِّیْ اَكْتُبُ بِالرِّيْشَةِ + | میں انگریزی قلم سے لکھتا ہوں + |
| اَنَا اُمْلِیْ عَلَيْكَ + | مَیں تم کو لکھواتا ہوں + |
| هُوَ يَنْسَخُ كِتَابِیْ + | وہ میری کتاب نقل کر رہا ہے + |
| اُشْطُبْ عَلٰى هٰذَا السَّطْرِ + | اس سطر کو قلمزد کرو + |
| اَعِرْنِیْ قَلَمَكَ الرَّصَاصِیْ + | مجھے اپنی پنسل مُستعار دو + |
| هٰذَا الْمِدَادُ لَا يَجْرِیْ بِسُهُوْلَةٍ + | یہ سیاہی اچھی طرح نہیں چلتی + |
| حُطَّ فِيْهِ مَاءً قَلِيْلًا + | اس میں تھوڑا پانی ڈالو + |
| هٰذِهٖ نُسْخَةُ صُوْرَةِ الْفَرَمَانِ + | یہ فرمان کی نقل ہے + |
| ضَيَّعْتُ دَفْتَرِیْ + | مَیں نے اپنی کاپی کھو دی + |

# سبق نمبر ٣٦

## حرکت وسکون

**لغات**

اَلْاِقْتِرَابُ (نزدیک ہونا)- اَلْاِبْتِعَادُ (دُور ہونا)- اَلتَّنَحِّیْ (ایک طرف ہونا)
اَلتَّفَسُّحُ (کشادہ ہونا)- اَلتَّوَکُّأُ (سہارا لگانا)- اَلنَّوْمُ (سونا) اَلسَّھَرُ (جاگنا)
اَلْاِنْتِبَاہُ (بیدار ہونا)- اَلْاِسْتِیْقَاظُ (جاگنا) اَلْاِیْقَاظُ (جگانا) اَلْجَنْبُ (پہلو)

| عربی | اردو |
|---|---|
| قُمْ یَا اَخِیْ ! | بھائی اُٹھو ! |
| اُقْعُدْ ھَادِئًا | آرام سے بیٹھو |
| اِجْلِسْ فِیْ جَنْبِیْ | میرے پاس بیٹھو |
| اِقْتَرِبْ اِلَیَّ - تَقَرَّبْ اِلَیَّ | میرے نزدیک آجا |
| اِبْتَعِدْ عَنِّیْ - تَبَعَّدْ عَنِّیْ | میرے پاس سے دُور ہو جا |
| اِلْزَمْ مَکَانَکَ | اپنی جگہ بیٹھے رہو |
| لَا تُفَارِقْ ھٰذَا الْمَحَلَّ | یہ جگہ مت چھوڑو |
| اِذْھَبْ حَیْثُ شِئْتَ | جہاں جی چاہے چلے جاؤ |
| تَنَحَّ عَنِ الطَّرِیْقِ | راستے سے ایک طرف ہو جاؤ |
| تَفَسَّحُوْا فِی الْمَجَالِسِ | مجلسوں میں کھل کر بیٹھو |
| لَا تَتَوَکَّأْ عَلَی الطَّاوِلَۃِ | میز پر سہارا مت لگاؤ |
| ھُوَ یَنَامُ بَعْدَ الْعِشَاءِ | وہ عشا کے بعد سوتا ہے |
| سَھِرْتُ اللَّیْلَ کُلَّہٗ | میں ساری رات جاگتا رہا |
| ھِیَ تَسْتَیْقِظُ مُبَکِّرًا | وہ سویرے جاگتی ہے |
| اَنْتَ تَنْتَبِہُ بَعْدَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ | تم سورج نکلنے کے بعد بیدار ہوتے ہو |
| اَیْقَظْتُہٗ فِی السَّاعَۃِ السَّابِعَۃِ | مَیں نے اُسے سات بجے جگایا |

# سبق نمبر ۳۷

## آمد و رفت

**لغات:** هُنَا (یہاں)۔ هناك (وہاں) مِنْ اَیْنَ (کہاں سے)۔ اِلٰی اَیْنَ (کدھر)۔ اَلرَّوَاحُ (جانا) اَلْعَوْدُ (واپس آنا) اَلتَّوَجُّهُ (جانا) اَلتَّوْجِیْهُ (بھیجنا)۔ اَلرُّکُوْبُ (سوار ہونا) اَلْمَشْیُ (پیدل چلنا) اَلتَّرَدُّدُ (آمد و رفت کرنا)۔ اَلْاِیْصَالُ (پہنچانا) ؛

| | |
|---|---|
| تَعَالَ هُنَا ؛ | یہاں آؤ ؛ |
| اِذْهَبْ هُنَاكَ ؛ | وہاں جاؤ ؛ |
| مِنْ اَیْنَ اَنْتَ اٰتٍ ؟ | تم کہاں سے آتے ہو ؟ |
| اِلٰی اَیْنَ اَنْتَ ذَاهِبٌ ؟ | تم کدھر جاتے ہو ؟ |
| اِئْتِ بِهٖ عِنْدَنَا ؛ | اس کو ہمارے پاس لاؤ ؛ |
| لِمَ لَا تَجِیْءُ اِلٰی مَحَلِّنَا ؟ | تم ہماری دُکان پر کیوں نہیں آتے ؟ |
| اَتَأْتِیْنِیْ اَمْ اَنَا اٰتِیْكَ ؛ | تم میرے پاس آؤگے یا میں تمہارے پاس آؤں ؛ |
| اَرُوْحُ اِلَیْهِ بَعْدَ الْعَصْرِ ؛ | مَیں اُس کے پاس عصر کے بعد جاؤنگا ؛ |
| مَا وَجَّهْتُهٗ اِلَی الْمَدِیْنَةِ ؛ | مَیں نے اُس کو شہر کی طرف نہیں بھیجا ؛ |
| یَعُوْدُ عَلَی الْاَرْجَحِ بَعْدَ نِصْفِ سَاعَةٍ ؛ | وہ غالباً آدھے گھنٹے کے بعد واپس آئیگا ؛ |
| کُنْتُ اَتَرَدَّدُ اِلَیْهِ فِی الْاَیَّامِ الْمَاضِیَةِ ؛ | مَیں اُس کے پاس پچھلے دنوں آیا جایا کرتا تھا ؛ |
| اَرَادَ الْوَزِیْرُ اَنْ یَتَوَجَّهَ اِلٰی بِلَادِنَا ؛ | وزیر نے چاہا کہ ہمارے ملک کو جائے ؛ |
| خَرَجْتُ رَاکِبًا مِنَ الْمَدِیْنَةِ ؛ | مَیں شہر سے سوار ہوکر باہر نکلا ؛ |
| رَجَعْتُ مَاشِیًا اِلَی الْحَدِیْقَةِ ؛ | مَیں پا پیادہ باغ کو واپس ہُوا ؛ |
| اَنَا اُوْصِلُکُمْ اِلٰی دَارِ التُّحَفِ ؛ | مَیں تمہیں عجائب خانہ تک پہنچا دونگا ؛ |

# سبق نمبر ۳۸

## اوقات

**الفاظ:** صَبَاحٌ (فجر) ظُهْرٌ (دوپہر) مَسَاءٌ (شام)۔ مَطَرٌ (بارش)۔ سَقَّاءٌ (بہشتی)۔ لَيْلَةٌ مُقْمِرَةٌ (چاندنی رات) قَبْلَ الْاَمْسِ (پرسوں گزشتہ) بَعْدَ الْغَدِ (پرسوں آیندہ) سَبْتٌ (شنبہ) اُسْبُوْعٌ (ہفتہ)۔ شَهْرٌ (مہینہ) سَنَةٌ (برس) +

| | |
|---|---|
| اَتیٰ اِلَيْنَا صَبَاحًا + | وہ ہمارے پاس صبح آیا + |
| مَا رَاَيْتُهٗ وَقْتَ الظُّهْرِ + | میں نے اُس کو ظہر کے وقت نہیں دیکھا + |
| يَنْزِلُ الْمَطَرُ هٰذَا الْمَسَاءَ + | آج شام کو بارش ہوگی + |
| قَبْلَ الْاَمْسِ كَانَ هُنَا + | وہ پرسوں اِس جگہ تھا + |
| اَنَا وَصَاحِبِيْ نُسَافِرُ بَعْدَ الْغَدِ + | مَیں اور میرا دوست پرسوں سفر کرینگے + |
| هٰذِهِ اللَّيْلَةُ تَكُوْنُ مُقْمِرَةً + | آج کی رات چاندنی ہوگی + |
| جَاءَ السَّقَّاءُ عَلٰى عَادَتِهٖ يَوْمًا + | سقا حسبِ معمول ایک دِن آیا + |
| هُوَ لَا يَاْتِيْ هُنَا اِلَّا فِيْ يَوْمِ السَّبْتِ + | وہ اِس جگہ شنبہ کے سوا نہیں آتا + |
| اَتَاْتِيْنِيْ يَوْمَ الْاَحَدِ فِي الدِّيْوَانِ ؟ | کیا تم اِتوار کے دِن میرے پاس دفتر میں آؤگے ؟ |
| قَدِمْتُ مِنْ سَفَرِيْ هٰذَا يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ + | مَیں اپنے اِس سفر سے دوشنبہ کو آیا ہوں + |
| رُبَّمَا يَرْجِعُ يَوْمَ الْخَمِيْسِ الْقَادِمِ + | غالباً وہ پنجشنبہ آیندہ کو واپس آئیگا + |
| اُحِبُّ اَنْ اُقَابِلَهٗ يَوْمَ الْجُمُعَةِ + | مَیں اُس سے جمعہ کو ملنا چاہتا ہوں + |
| قَابَلْتُهٗ فِي الْاُسْبُوْعِ الْمَاضِيْ + | مَیں اُس سے گزشتہ ہفتہ میں ملا + |
| اِسْتَمَرَّ الرَّجُلُ عَلَى الْمَشْيِ شَهْرًا كَامِلًا + | وہ شخص پورے ایک مہینے تک پیدل چلتا رہا + |
| مَضٰى لَهٗ عَلٰى تِلْكَ الْحَالَةِ ثَلٰثُوْنَ سَنَةً + | اُس کے تیس برس اِس حالت میں گزر گئے + |

# سبق نمبر ۳۹
## خورد و نوش

**نئے الفاظ**

خُبْزٌ بَلَدِيٌّ (دیسی روٹی)۔ خُبْزٌ اِفْرَنْجِيٌّ (ڈبل روٹی)
طَرِيٌّ (تازہ) فُطُورٌ (حاضری) غَدَاءٌ (دوپہر کا کھانا)۔ عَشَاءٌ (شب کا کھانا)
سِيْجَارَةٌ (سیگرٹ)۔ قَهْوَةٌ (کافی)۔ اَرُزٌّ (چاول) شَايٌ (چائے)
بَطَاطَة (آلو)۔ اِدَامٌ (سالن) نَاضِجٌ (پختہ)

| | |
|---|---|
| اِنِّي عَطْشَانُ جِدًّا + | مَیں بہت پیاسا ہوں + |
| اُسْكُبْ لِي كُبَّايَةَ مَاءٍ بَارِدٍ + | میرے واسطے ٹھنڈے پانی کا گلاس بھرو + |
| هَاتِ الطَّعَامَ فَاِنِّي جُعْتُ كَثِيْرًا + | مجھے بھوک لگ رہی ہے کھانا کھاؤ + |
| هٰذَا خُبْزٌ بَلَدِيٌّ وَاَنَا اُحِبُّ الْاِفْرَنْجِيَّ + | یہ دیسی روٹی ہے اور مَیں ڈبل روٹی چاہتا ہوں + |
| لَا تَشْرَبُوا اللَّبَنَ بَائِتًا فَاِنَّهٗ يَضُرُّ الصِّحَّةَ + | باسی دُودھ مت پیو کہ صحت کو مضر ہے + |
| فَطَرْنَا الْيَوْمَ عِنْدَ صَاحِبٍ لَنَا + | ہم نے آج ایک دوست کے ہاں حاضری کھائی + |
| اُقَدِّمُ لَكُمْ لَحْمًا مَشْوِيًّا فِي الْعَشَاءِ + | مَیں رات کو بھنا ہوا گوشت تمہارے پیش کرونگا + |
| لَعَلَّهٗ يُحِبُّ الْفَوَاكِهَ الطَّرِيَّةَ + | غالباً اُسے تازہ میوے پسند ہیں + |
| هٰذَا التُّفَّاحُ غَيْرُ نَاضِجٍ + | یہ سیب پُختہ نہیں + |
| اَخِي اَتَانِي بِالسِّيْجَارَةِ النَّظِيْفَةِ + | میرا بھائی میرے واسطے عمدہ سیگرٹ لایا + |
| ذَالِكَ الْاَرُزُّ غَيْرُ مُسْتَوٍ + | وہ چاول کچے ہیں + |
| هُوَ يُفَضِّلُ الْقَهْوَةَ عَلَى الشَّايِ + | وہ کافی کو چائے پر ترجیح دیتا ہے + |
| كُلْ مَا شِئْتَ مِنَ الْاَرُزِّ وَ الْبَطَاطَةِ + | چاول اور آلو میں سے جس چیز کو تمہارا جی چاہے کھاؤ + |
| خَادِمِي يَطْبُخُ اِدَامًا جَيِّدًا + | میرا نوکر سالن عمدہ پکاتا ہے + |
| تَغَدَّيْتُ مُتَاَخِّرًا + | مَیں نے دوپہر کا کھانا دیر سے کھایا + |

# سبق نمبر ۱۴

## لباس

**لغات**

عَبَاءٌ (ایک قسم کا چغہ)۔ فُرْشَۃٌ (برش) مِکْوَاۃٌ (استری)
حِزَامٌ (پیٹی) سَرَاوِیْلُ (پاجامہ)۔ بُقْعَۃٌ (دھبہ) یَاقَۃٌ (کالر)۔
قَصَّارٌ (دھوبی) صِوَانٌ (بقچہ) زِرٌّ (بٹن)۔ سِتْرَۃٌ (کوٹ)۔
حِذَاءٌ (جوتا) کُمٌّ (آستین) +

| عربی | اردو |
|---|---|
| تَغَبَّرَتِ الْعَبَاءُ + | عبا گرد آلود ہوگئی + |
| اِمْسَحْهَا بِالْفُرْشَۃِ + | اِس کو برش سے صاف کرو + |
| هُوَ یَکْوِیْ طَرْبُوْشَکُمْ + | وہ تمہاری ٹوپی کو استری کر رہا ہے + |
| اُرِیْدُ اَنْ اَتَحَزَّمَ بِحِزَامِ اُدْمِیٍّ + | مَیں چمڑے کی پیٹی پہننا چاہتا ہوں + |
| رَقِّعِ السَّرَاوِیْلَ + | پاجامے کو پیوند لگا دو + |
| لَیْسَ عِنْدَهٗ اِبْرَۃٌ وَّلَا خَیْطٌ + | اُس کے پاس نہ سوئی ہے نہ تاگا + |
| مِنْ اَیْنَ هٰذِهِ الْبُقْعَۃُ عَلَی الْیَاقَۃِ + | یہ دھبہ کالر پر کیسے پڑا ؟ |
| مَا غَسَلَهَا الْقَصَّارُ جَیِّدًا + | دھوبی نے اُس کو اچھی طرح نہیں دھویا + |
| لِمَ لَا تَنْزِعُ ثِیَابَکَ الْوَسِخَۃَ + | تم اپنے میلے کپڑے کیوں نہیں اُتارتے + |
| هَاتِ الصِّوَانَ لِاُغَیِّرَ الْمَلَابِسَ + | بقچہ لاؤ تاکہ مَیں کپڑے بدلوں + |
| اَزْرِرِ الْقَمِیْصَ مِنْ فَضْلِكَ + | مہربانی سے قمیص کے بٹن لگا دو + |
| مَا صَلَحَ الْخَیَّاطُ اَکْمَامَ السِّتْرَۃِ + | درزی نے کوٹ کی آستینیں درست نہیں کیں + |
| هٰذِهِ الْعِمَامَۃُ اَصْبَحَتْ عَتِیْقَۃً + | یہ پگڑی پُرانی ہوگئی + |
| اَلْبَسُ الْیَوْمَ الْحِذَاءَ الْجَدِیْدَۃَ + | مَیں آج نئی جُوتی پہنوں گا + |
| لَا تَخْلَعِ الْجَزْمَۃَ فِیْ هٰذَا الْبَرْدِ + | تم اِس سردی میں بُوٹ مت اُتارو + |

# سبق نمبر ۱۸۱
## ضروریاتِ مکان

**لغات**
زُقَاقٌ (کوچہ)۔ قَاعَةٌ (صحن)۔ بَلَاطٌ (پتھر کا چوکہ)۔ حَائِطٌ (دیوار)۔ مِرْآةٌ (آئینہ)۔ غُرْفَةٌ (بالاخانہ)۔ قِنْدِيلٌ (لالٹین) سَرِيرٌ (پلنگ)۔ فَرْشَةٌ (بچھونا)۔ فِسْقِيَّةٌ (حوض)۔ مُثَمَّنٌ (ہشت پہلو)

| | |
|---|---|
| وَجَدْنَا بَيْتًا كَبِيرًا فِي آخِرِ الزُّقَاقِ + | ہم نے ایک بڑا گھر کوچہ کے خاتمہ پر پایا + |
| لَمَّا رَأَى الْبَابَ مَفْتُوحًا دَخَلَ قَلِيلًا قَلِيلًا + | جب اُسنے دروازہ کھلا دیکھا تو آہستہ آہستہ اندر آیا + |
| جَاءَ السَّقَّاءُ وَرَشَّ الْقَاعَةَ + | بہشتی آیا اور صحن میں چھڑکاؤ کیا + |
| كَنَسَ الْخَادِمُ وَنَصَبَ فِيهِ الْكَرَاسِيَ + | نوکر نے جھاڑو دی اور صحن میں کرسیاں بچھائیں + |
| فَرْشُ بَيْتِهِ مُبَلَّطٌ بِالْبَلَاطِ + | اُسکے گھر کا فرش پتھر کے چوکوں سے بنا ہوا ہے + |
| وَسَقْفُهُ مُزَيَّنٌ بِأَنْوَاعِ النُّقُوشِ + | اور اُسکی چھت کئی قسم کے نقوش سے آراستہ ہے + |
| مَا رَأَيْتُ حِيطَانًا أَحْسَنَ مِنْهَا + | مینے اُس سے بہتر دیواریں نہیں دیکھیں + |
| سَقَطَتِ الْمِرْآةُ مِنَ الشُّبَّاكِ وَانْكَسَرَتْ + | آئینہ کھڑکی سے گرا اور ٹوٹ گیا + |
| إِذَا خَرَجْتَ لِحَاجَةٍ أَغْلِقِ الْبَابَ + | جب کسی کام کیواسطے باہر جاؤ تو دروازہ بند کرو + |
| لَا تَنْزِلُوا مِنْ هٰذِهِ الْغُرْفَةِ قَبْلَ الصَّبَاحِ + | اِس بالاخانہ سے صبح سے پیشتر مت اُترو + |
| لَا تَصْعَدُوا عَلَى هٰذَا السُّلَّمِ بَعْدَ الْأَكْلِ + | کھانے کے بعد اس سیڑھی پر مت چڑھو + |
| لَا تُوقِدُوا الْقَنَادِيلَ إِلَّا عِنْدَ غُرُوبِ الشَّمْسِ + | سورج غروب ہونیسے پہلے لالٹینیں مت روشن کرو + |
| أَمَرْتُهُ بِوَضْعِ السَّرِيرِ وَبَسْطِ الْفَرْشَةِ عَلَيْهِ + | مینے اُس کو پلنگ ڈالنے اور اُسپر بچھونا کرنیکا حکم دیا + |
| أَطْفَأْنَا الْقَنَادِيلَ حِينَ غَلَبَ عَلَيْنَا النَّوْمُ + | ہم نے لالٹین کو گل کر دیا جبکہ ہم پر نیند غالب ہوئی + |
| إِسْتَحْمَمْنَا فِي هٰذِهِ الْفِسْقِيَّةِ الْمُثَمَّنَةِ + | ہم نے اِس ہشت پہلو حوض میں غسل کیا + |

# سبق نمبر ۴۲

## اعضاے انسانی

**لغات:** رَأْسٌ (سر) شَعْرٌ (بال)۔ جُمْجُمَۃٌ (کھوپری)۔ سَاعِدٌ (کلائی)۔ لِسَانٌ (زبان)۔ وَجْہٌ (چہرہ) عَیْنٌ (آنکھ) حَاجِبٌ (بھوں) خَدٌّ (رخسارہ)۔ عُنُقٌ (گردن)۔ لِحْیَۃٌ (ڈاڑھی)۔ قَلْبٌ (دل)۔ فَمٌ (منہ) بَطْنٌ (پیٹ) صَدْرٌ (چھاتی) +

| | |
|---|---|
| ھُوَرَاَی دِیْنَارَیْنِ تَحْتَ رَأْسِہٖ + | اُس نے اپنے سر کے نیچے دو دینار دیکھے + |
| لَقَدْ طَالَ شَعْرِیْ کَثِیْرًا + | میرے بال بہت بڑھ گئے + |
| اِنْشَقَّتْ جُمْجُمَۃُ رَأْسِہٖ + | اُس کی کھوپری پھٹ گئی + |
| سَوَاعِدُھَا نَاعِمَۃٌ + | اُس کی کلائیاں نازک ہیں + |
| لِسَانُ الْعَاقِلِ فِیْ فَمِہٖ + | عقلمند کی زبان اُسکے مُنہ کے اندر رہتی ہے + |
| رَاَیْتُ فِیْ وَجْھِہٖ اِنْتِفَاخًا + | مَیں نے اُس کے چہرے پر ورم پایا + |
| بَعْدَ الْاِخْتِبَارِ یَعْظُمُ قَدْرُہٗ فِیْ عَیْنِکَ + | امتحان کے بعد اُسکی قدر تمہاری آنکھ میں بڑھیگی + |
| یُرٰی اَثَرٌ عَلٰی حَاجِبِہِ الْاَیْمَنِ + | اُسکی سیدھی بھوں پر نشان دکھائی دیتا ہے + |
| اِحْمَرَّتْ خُدُوْدُہٗ مِنْ شِدَّۃِ الْغَیْظِ + | اُسکے رخسارے غُصّے کی شدت سے سُرخ ہوگئے + |
| اَحْضَرَہُ السُّلْطَانُ وَاَمَرَ بِضَرْبِ عُنُقِہٖ + | بادشاہ نے اُسکو بُلایا اور گردن مارنیکا حکم دیا + |
| قَدْ نَزَلَتْ لِحْیَتُہٗ عَلٰی صَدْرِہٖ + | اُسکی ڈاڑھی اُسکے سینے تک پہنچی ہوئی ہے + |
| دَخَلَ حُبُّ الْاِیْمَانِ فِیْ قَلْبِہٖ + | ایمان کی محبت اُسکے دل میں داخل ہوئی + |
| سَقَطَ السِّکِّیْنُ عَلٰی بَطْنِہٖ فَشَقَّھَا + | چھری اُس کے پیٹ پر گری اور اُسکو پھاڑ ڈالا + |

# سبق نمبر ۴۲

## رشتے اور ناطے

**لغات**

خَالَةٌ (خالہ) - عَمَّةٌ (پھوپھی) - اِبْنُ الْاَخِ (بھتیجا) - اِبْنُ الْاُخْتِ (بھانجا) - عَرِيْسٌ (دولھا) - عَرُوْسٌ (دلہن) عَائِلَةٌ (کنبہ) - بَارِيْزُ (پیرس) جُنَيْنَةٌ (باغ) فَرَنْسَاوِيٌّ (فرانسیسی)

| عربی | اردو |
|---|---|
| اَنْتَ وَمَالُكَ لِاَبِيْكَ + | تم اور تمہارا مال تمہارے باپ کی مِلک ہے + |
| هُوَ قَاعِدٌ عِنْدَ اُمِّهٖ + | وہ اپنی ماں کے پاس بیٹھا ہے + |
| اِبْنِيْ تَرَبّٰى فِيْ بَارِيْزَ + | میرے بیٹے نے پیرس میں تربیت پائی + |
| اَنَا وَاَخِيْ نَتَعَلَّمُ الْفَرَنْسَاوِيَّ + | میں اور میرا بھائی فرانسیسی زبان سیکھتے ہیں + |
| هِيَ قَائِمَةٌ فِيْ اَوْضَةِ اُخْتِهَا + | وہ اپنی بہن کے کمرے میں کھڑی ہے + |
| تَلْعَبُ بِنْتُكَ فِي الْجُنَيْنَةِ + | تمہاری بیٹی باغ میں کھیلتی ہے + |
| هٰذَا اَكْبَرُ مِنْ خَالِهٖ + | یہ اپنے ماموں سے بڑا ہے + |
| تِلْكَ اَصْغَرُ مِنْ عَمَّتِهٖ + | وہ اپنی پھوپھی سے چھوٹی ہے + |
| اِبْنُ اَخِيْ يُطَالِعُ الْكِتَابَ + | میرا بھتیجا کتاب کا مطالعہ کرتا ہے + |
| اِبْنُ اُخْتِيْ يَحْفَظُ دَرْسَهٗ + | میرا بھانجا اپنا سبق یاد کر رہا ہے + |
| اَهْدَى الْعَرِيْسُ مَلَابِسَ فَاخِرَةً اِلَى الْعَرُوْسِ + | دولھا نے قیمتی کپڑے دلہن کو تحفہ بھیجے + |
| اَبِيْ لَا يَمْدَحُ هٰذَا الصَّبِيَّ وَلَا هٰذِهِ الصَّبِيَّةَ + | میرا باپ نہ اُس لڑکے کی تعریف کرتا ہے نہ اُس لڑکی کی + |
| ذٰلِكَ الرَّجُلُ جَدِّيْ وَهٰذِهِ الْمَرْاَةُ جَدَّتِيْ + | وہ شخص میرا دادا اور یہ عورت میری دادی ہے + |
| اَلْاُمَّهَاتُ مُدَبِّرَاتُ الْمَنَازِلِ وَهُنَّ نِظَامُ الْعَائِلَاتِ + | مائیں گھروں میں انتظام کرتیں اور کنبے کا بندوبست اُن کے متعلق ہوتا ہے + |

# سبق نمبر ۴۴

## اسمائے موصولہ

**لغات:** شَابٌ (جوان) - زُجَاجٌ (آئینہ) - صَدَفَۃٌ (سیپی) فَتًی (نوجوان) -
اَلَّذِیْ {جو جس (واحد مذکر)} - اَللَّذَانِ {جو دو نو (تثنیہ مذکر)} - اَلَّذِیْنَ {جو جن (جمع مذکر)}
اَلَّتِیْ {جو جس (واحد مؤنث)} - اَللَّتَانِ {جو دو نو (تثنیہ مؤنث)} اَللَّاتِیْ جو جن (جمع مؤنث)}

| عربی | اردو |
|---|---|
| اَیْنَ الشَّابُ الَّذِیْ فَقَدَ شَمْسِیَّتَکَ ؟ | وہ جوان کہاں ہے جسنے تیری چھتری کھودی ؟ |
| اِنْکَسَرَ الزُّجَاجُ الَّذِیْ کَانَ عِنْدَہٗ + | وہ آئینہ ٹوٹ گیا جو اُس کے پاس تھا + |
| ھِیَ الْاِبْنَۃُ الَّتِیْ رَأَیْتَھَا اَمْسِ + | یہ وہی لڑکی ہے جسکو تونے کل دیکھا تھا + |
| ھٰذِہِ الصَّدَفَۃُ الَّتِیْ وَجَدْنَاھَا + | یہ وہی سیپ ہے جو ہمیں دستیاب ہوئی تھی + |
| ھٰذَانِ الْفَتَیَانِ اللَّذَانِ جَاءَا مِنْ مِصْرَ | یہ وہی دو نوجوان ہیں جو مصر سے آئے + |
| ھَاتَانِ الْعَیْنَانِ اللَّتَانِ تَرَاھُمَا فِیْ رَأْسِیْ + | یہ دو نو آنکھیں جنکو تم میرے سر میں دیکھتے ہو + |
| ھُمُ الرُّعَاۃُ الَّذِیْنَ وَصَلَتْ اِلَیْنَا اَخْبَارُھُمْ + | یہ وہی گڈریے ہیں جن کی خبریں ہم کو پہنچیں + |
| ھُنَّ الْبَنَاتُ اللَّاتِیْ وَقَفْنَ فِی الطَّرِیْقِ + | یہ وہی لڑکیاں ہیں جو راستہ میں ٹھیر گئی تھیں + |
| خَیْرُ النَّاسِ مَنْ یَنْفَعُ النَّاسَ + | اچھا وہ شخص ہے جو لوگوں کو فائدہ پہنچائے + |
| مَنْ یَعْمَلْ سُوْءً یُجْزَ بِہٖ + | جو بُرا کام کرتا ہے اُس کی سزا پاتا ہے + |
| اِصْنَعْ مَا شِئْتَ + | جو چاہو سو کرو + |
| ھَلْ تَذْکُرُوْنَ مَا اَقُوْلُ لَکُمْ + | جو کچھ میں تم سے کہتا ہوں کیا تم اُسکو یاد رکھوگے + |

## ضروری ہدایتیں

(۱) عربی میں اسم موصول مذکر و مؤنث کے واسطے علیحدہ علیحدہ کلمے مقرر ہیں مگر اُردو میں یہ تفریق نہیں +

(۲) مَنْ ذوی العقول کے واسطے اور مَا غیر ذوی العقول کے واسطے آتا ہے + ا

(۳) مَنْ و مَا واحد تثنیہ جمع اور تذکیر و تانیث کی حالت میں اپنی شکل پر رہتے ہیں مثلاً

مَنْ اَنْتَ - مَنْ اَنْتُمْ - مَنْ اَنْتِ - مَنْ اَنْتُنَّ +

# سبق نمبر ۴۵

## سلام علیک کے متعلّق

| | |
|---|---|
| (الف) اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ ✣ | تم پر سلامتی ہو ✣ |
| (ب) وَعَلَیْکُمُ السَّلَامُ ✣ | اور تم پر بھی سلامتی ہو ✣ |
| (ب) اَھْلًا وَّسَھْلًا وَّمَرْحَبًا ✣ | خوش آمدید۔ خیر مقدم ✣ |
| (الف) کَیْفَ مِزَاجُکُمْ ✣ | آپ کا مزاج کیسا ہے؟ |
| (ب) اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَدْعُوْلَکُمْ ✣ | خدا کا شکر ہے آپ کے لئے دعا کرتا ہوں ✣ |
| (الف) صَبَّحَکَ اللّٰہُ بِالْخَیْرِ ✣ (۱) | خدا تمہاری فجر خیریت سے کرے ✣ |
| (ب) اَسْعَدَ اللّٰہُ صَبَاحَکُمْ ✣ | خدا تمہاری فجر نیک کرے ✣ |
| (الف) مَسَّاکَ اللّٰہُ بِالْخَیْرِ ✣ (۲) | خدا آپ کی شام خیریت سے کرے ✣ |
| (ب) اَسْعَدَ اللّٰہُ مَسَاءَکُمْ ✣ | خدا آپ کی شام نیک کرے ✣ |
| (الف) نَھَارُکُمْ سَعِیْدٌ ✣ (۳) | تمہارا دن اچھا ہو ✣ |
| (ب) نَھَارُکُمْ مُّبَارَکٌ ✣ | تمہارا دن بابرکت ہو ✣ |
| (الف) اَسْتَأْذِنُ حَضْرَتَکُمْ ✣ (۴) | میں آپ سے اجازت چاہتا ہوں ✣ |
| (ب) مَعَ السَّلَامَۃِ ✣ | فی امان اللہ! خدا حافظ ✣ |

**تنبیہ** ۔ فقرات نمبر (۱) و (۲) و (۳) گڈ مارننگ۔ گڈ ایوننگ اور گڈ ڈے کے ہم معنی ہیں ۔ اور فقرہ نمبر (۴) کا آخری حصّہ گڈ بائی کا مترادف ✣

# سبق نمبر ٤٦
## نوکر سے ملاقات کرنے کے متعلق

**مفردات** قَرعٌ (کھٹکھٹانا)۔ سَماحَۃٌ (عطا کرنا)۔ زِیارَۃٌ + مُقابَلَۃٌ (ملاقات)۔ بَعثَۃٌ (بھیجنا)۔ اَفندِی (صاحب)۔ مَکتَبَۃٌ (نج کا دفتر)۔ سَیِّدٌ (آقا)۔ بَرٌّ (باہر) +

| | عربی | اردو |
|---|---|---|
| (آقا) | شَخصٌ یَقرَعُ البابَ + | کوئی شخص دروازہ کھٹکھٹا رہا ہے + |
| (آقا) | اُنظُر مَن هُوَ ؟ | دیکھو تو وہ کون ہے ؟ |
| (نوکر) | مَن اَنتَ ؟ | تم کون ہو ؟ |
| (ملاقاتی) | هَل حَضرَۃُ سَعیدُ اَفندِی فِی المَنزِلِ ؟ | کیا میاں سعید گھر میں ہیں ؟ |
| (ن) | نَعَم هُوَ فِی مَکتَبَتِہٖ + | جی ہاں ! وہ اپنے دفتر میں ہیں ؟ |
| (م) | مِن فَضلِکَ خَبِّرہُ بِقُدُومِی + | مہربانی سے میرے آنے کی خبر انہیں دیدو + |
| (ن) | اَتَسمَحُ لِی اَن اَسأَلَکَ ما هُوَ اِسمُ الجَنابِ ؟ | کیا آپ مجھے اجازت دینگے کہ میں آپ کا نام پوچھ سکوں |
| (م) | اِسمِی اِبراهِیمُ وَاُرِیدُ اَزُورُ سَیِّدَکُم + | میرا نام ابراہیم ہے آپ کے آقا سے ملاقات کرنا چاہتا ہوں + |
| (ن) | یا سَیِّدِی جاءَ حَضرَۃُ اِبراهِیمُ اَفندِی لِمُقابَلَتِکُم + | حضور میاں ابراہیم صاحب آپ کی ملاقات کو آئے ہیں + |
| (آقا) | تَرَجّاہُ بِاَن یَدخُلَ + | اُن سے کہو کہ تشریف لے آئیں + |
| (م) | اَنا خادِمُ اَحمَدَ اَفندِی وَاَتَیتُ بِمَکتُوبِہٖ + | میں احمد صاحب کا نوکر ہوں اور اُن کا خط لیکر آیا ہوں + |
| (ن) | جاءَ الخادِمُ بِمَکتُوبِ اَحمَدَ اَفندِی وَیَطلُبُ الجَوابَ + | حضور! احمد صاحب کا نوکر خط لے کر آیا ہے اور جواب مانگتا ہے + |
| (آقا) | قُل لَہٗ یَجلِسُ البَرَّ + | اُس سے کہو باہر بیٹھے + |
| | قُل لَہٗ یَجِیءُ فِی السّاعَۃِ الخامِسَۃِ وَیَأخُذُ الجَوابَ | اُس سے کہو پانچ بجے آئے اور جواب لے جائے + |
| (آقا) | قُل لَہٗ یُسَلِّمُ عَلیٰ سَیِّدِہٖ وَنَحنُ نَبعَثُ بِالجَوابِ صَباحَ الغَدِ + | اُس سے کہو اپنے آقا کو ہمارا سلام کہے اور ہم کل صبح جواب بھیجدینگے + |

# سبق نمبر ۴۷

## بیمار پُرسی میں

**مفردات** { اِصَابَۃٌ (مصیبت پہنچنا) - تَامِیْلٌ (اُمید کرنا) - عَافِیَۃٌ (تندرستی) - تَعَاطِی (لینا) - اِعْتِنَاءٌ (تکلیف اُٹھانا)۔

| | عربی | اردو |
|---|---|---|
| (ملاقاتی) | کَیْفَ اَنْتُمْ؟ | آپ کا مزاج کیسا ہے؟ |
| (صاحبِ خانہ) | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اِنِّیْ فِیْ غَایَۃِ الْاِعْتِدَالِ | الحمد للہ میں بالکل تندرست ہوں۔ |
| (م) | کَیْفَ صِحَّۃُ اَبِیْکُمْ؟ | آپ کے والد کی طبیعت کیسی ہے؟ |
| (ص) | ھُوَ مَرِیْضٌ مُنْذُ خَمْسَۃِ اَیَّامٍ۔ | وہ پانچ دن سے بیمار ہیں۔ |
| (م) | مَاذَا اَصَابَہٗ؟ | اُن کو کیا شکایت ہے؟ |
| (ص) | اَصَابَتْہُ الْحُمّٰی۔ | اُن کو تپ کی شکایت ہے۔ |
| (م) | اَللّٰہُ یَشْفِیْہِ۔ | خدا تعالیٰ اُن کو شفا بخشے۔ |
| (م) | مَا حَالُ اُخْتِکُمْ؟ | آپ کی بہن کا کیا حال ہے؟ |
| (ص) | صِحَّتُھَا لَیْسَتْ جَیِّدَۃً۔ | اُس کی صحت اچھی نہیں ہے۔ |
| (م) | اُؤَمِّلُ اَنَّھَا تَتَعَافٰی عَنْ قَرِیْبٍ۔ | میں اُمید کرتا ہوں کہ وہ جلد تندرست ہو جائیگی۔ |
| (م) | مَا حَالُ جَدَّتِکُمْ؟ | تمہاری دادی کا کیا حال ہے؟ |
| (ص) | مَعَھَا دَاءُ السِّلِّ۔ | اُس کو سِل کا مرض ہے۔ |
| (م) | لَا سَمَحَ اللّٰہُ۔ | خدا نہ کرے۔ |
| (م) | مَنْ یُعَالِجُھَا؟ | اُس کا علاج کون کرتا ہے؟ |
| (ص) | اَحَدُ اَطِبَّاءِ الْھِنْدِ۔ | ایک ہندوستانی طبیب۔ |
| (م) | مَنْ یَعْتَنِیْ بِھَا؟ | اُس کی تیمارداری کون کرتا ہے؟ |
| (ص) | لَا تَتَعَاطَی الدَّوَاءَ لِاَنَّھَا یَئِسَتْ مِنَ الصِّحَّۃِ۔ | وہ صحت سے نا اُمید ہو گئی ہے اسلئے دوا نہیں کھاتی۔ |

# سبق نمبر ۴۰

## میزبان اور مہمان کی گفتگو

**مفردات**: مَائِدَةٌ[1] (دسترخوان) - شَبْعَانُ (سیر) - فُوطَة (تولیہ) - دُخَانٌ (دھواں) - شِیْشَةٌ (حقہ) - فِنْجَانٌ (پیالی) - سُکَّرٌ (شکر) - صَحْنٌ (رکابی)

| عربی | اردو |
|---|---|
| (م) ضَعِ الْمَائِدَةَ یَا اَحْمَدُ! | احمد! دسترخوان بچھاؤ |
| (م) تَفَضَّلْ یَا حَضْرَةَ الْاَفَنْدِیْ نَتَعَشّٰی سَوِیَّةً | جناب! تشریف لائیے ملکر کھائیں |
| (مہ) سَبَقْتُكَ | میں آپ سے پہلے کھا چکا ہوں |
| (مہ) بِالْعَافِیَةِ | نوش جان فرمائیے |
| (مہ) لَیْسَ لِیْ اشْتِهَاءٌ (لَا تَشْتَهِیْ نَفْسِیْ) | مجھے بھوک نہیں (میرا جی نہیں چاہتا) |
| (م) کُلْ قَلِیْلًا یَا سَیِّدِیْ | جناب تھوڑا تو کھائیے |
| (مہ) بِحَیَاتِكَ اَنَا شَبْعَانُ | آپ کی قسم میں سیر ہوں |
| (م) اِنْ اَکَلْتَ لُقْمَةً اَوْ لُقْمَتَیْنِ لَا تَضُرُّكَ | اگر آپ ایک دو نوالے کھائیں تو کچھ تکلیف نہ ہوگی |
| (مہ) اَلْاَمْرُ لَکُمْ | آپ کا ارشاد منظور ہے |
| (م) کُنْ بِلَا تَکَلُّفٍ کَاَنَّكَ فِیْ بَیْتِكَ | تکلف نہ کیجئے یہ آپ کا گھر ہے |
| (م) خُذِ الْفُوْطَةَ وَدَعْهَا اَمَامَكَ | تولیہ لیجئے اور اپنے آگے رکھ لیجئے |
| (مہ) کَثَّرَ اللّٰهُ[2] خَیْرَکُمْ | خدا آپ کا بھلا کرے |
| (م) یَا حَضْرَةَ الْاَفَنْدِیْ اَتَدَخِّنُ السِّیْجَارَةَ اَمْ تَشْرَبُ الشِّیْشَةَ | کیوں جناب! آپ سیگرٹ پئینگے یا حقہ ملاحظہ کرینگے |
| (مہ) اَنَا لَسْتُ مُتَعَوِّدًا بِهٰذِهِ الْاَشْیَاءِ | میں ان چیزوں کا عادی نہیں ہوں |
| (م) اَحْمَدُ هَاتِ فِنْجَانَ الشَّایِ لِحَضْرَةِ الْاَفَنْدِیْ وَضَعْ عِنْدَهٗ سُکَّرًا فِیْ صَحْنٍ عَلٰی حِدَةٍ | احمد! آپ کے واسطے چائے کی پیالی لاؤ اور شکر ایک علیحدہ رکابی میں رکھو |

[1] وہ میز جس پر کھانا رکھ کر کھایا جاتا ہے ۔ [2] لفظی معنی ہیں۔ خدا تمہاری بھلائی زیادہ کرے ۔

# سبق نمبر ۴۹

## خرید و فروخت

**لغات:** قُمَاشٌ (متاع)۔ غَالٍ (گراں)۔ رَخِیْصٌ (ارزاں)۔ سِعْرٌ (نرخ)۔ اِسْقَاطٌ (کمی) طَاقَةٌ (تھان)۔ یَرْدٌ (گز)۔ فَرَنْكٌ (۹۰ کا سکہ)۔ بِذْلَةٌ (سوٹ)۔ دُزِیْنَةٌ (درجن) صِیْنٌ (چین)۔ تَسَاهُلٌ (نرمی برتنا)۔

| | |
|---|---|
| (خریدار) کَمْ تَطْلُبُ بِهٰذَا الْقُمَاشِ؟ | اِس مال کی کیا قیمت ہوگی؟ |
| (دکاندار) خَمْسَةَ عَشَرَ قِرْشًا۔ | پندرہ قرش۔ |
| (خ) هٰذَا غَالٍ جِدًّا وَّ اَنَا اُرِیْدُ رَخِیْصًا۔ | یہ بہت گراں ہے، اور میں ارزاں چاہتا ہوں۔ |
| (د) لَا سَیِّدِیْ هٰذَا الثَّمَنُ مُعْتَدِلٌ۔ وَاَسْعَارُ مَحَلِّیْ مُحَدَّدَةٌ۔ | نہیں صاحب! یہ قیمت بہت درست ہے۔ اور میری دُکان کی قیمتیں مقرر ہیں۔ |
| (خ) اَتَسَاهَلُ مَعِیْ فِیْ هٰذَا الثَّمَنِ؟ | کیا آپ اس قیمت میں مجھے رعایت کرسکتے ہیں؟ |
| (د) نَعَمْ اَتَسَاهَلُ مَعَكَ بِاِسْقَاطِ خَمْسَةٍ بِالْمِائَةِ اِذَا اشْتَرَیْتَ الطَّاقَةَ كُلَّهَا۔ | ہاں! اگر آپ پورا تھان لیں تو پانچ فیصدی کمی کرسکتا ہوں۔ |
| (خ) اِقْطَعْ اِذًا عِشْرِیْنَ عَلٰی حِسَابِ ثَمَانِیَةِ فَرَنْكَاتٍ كُلَّ یَرْدٍ۔ | اس صورت میں بیس گز بحساب فی گز ۸ فرنک کے کاٹ دیجئے۔ |
| (خ) كَمْ یَرْدًا یَلْزَمُ لِعَمَلِ بِذْلَةٍ كَامِلَةٍ؟ | ایک پوری پوشاک کیواسطے کتنے گز درکار ہونگے؟ |
| (خ) اَعْطِنِیْ مَا یَكْفِیْ لِعَمَلِ دُزِیْنَةِ قُمْصَانٍ۔ | ایک درجن قمیصوں کے واسطے جسقدر کپڑا درکار ہو دیدیجئے۔ |
| (خ) هَلْ عِنْدَكُمْ مِنَ الْحَرِیْرِ الصِّیْنِیِّ؟ | کیا آپ کے پاس چین کا ریشمی کپڑا ہے؟ |
| (د) وَرَدَ لِیْ مُؤَخَّرًا صُنْدُوْقٌ مُمْلُوٌّ مِنْ بُرَنْیَطَاتٍ مُخْمَلِیَّةٍ۔ | میرے پاس پچھلے دنوں مخملی انگریزی ٹوپیوں کا صندوق آیا ہے۔ |
| (خ) لَمْ یُعْجِبْنِیْ هٰذَا اَرِنِیْ خِلَافَهٗ۔ | مجھے یہ پسند نہیں کوئی اور دکھائیے۔ |

# سبق نمبر ۵۰
## ڈاک خانہ کے متعلق

**لغات:** بُوْسَتَۃٌ (ڈاکخانہ)۔ بُوْسَتَۃٌ عُمُوْمِیَّۃٌ (صدر ڈاکخانہ)۔ فَرْعٌ (برانچ)۔ تَسْجِیْلٌ (رجسٹری کرنا) طَرْدٌ (پیکٹ)۔ مُشَمَّعٌ (پارسل)۔ طَابَعٌ (ٹکٹ)۔ سَالُوْنٌ (برآمدہ)۔ بَرِیْدٌ (ڈاک) مَکْتُوْبٌ (خط)۔ وَصْلٌ (رسید)۔ مَلَفَّۃٌ (پلندہ)۔ صَنْدُوْقٌ (لیٹر بکس) +

| | |
|---|---|
| (س) اَیْنَ الْبُوْسَتَۃُ الْعُمُوْمِیَّۃُ ؟ | صدر ڈاک خانہ کہاں ہے ؟ |
| (ج) اَلْبُوْسَتَۃُ الْعُمُوْمِیَّۃُ فِیْ قُرْبِ دَارِ التُّحَفِ | صدر ڈاکخانہ عجائب گھر کے پاس ہے + |
| (س) مَتٰی تُفْتَحُ الْبُوْسَتَۃُ ؟ | ڈاک خانہ کب کُھلتا ہے + |
| (ج) تُفْتَحُ الْبُوْسَتَۃُ وَالْفُرُوْعُ مِنَ السَّاعَۃِ السَّادِسَۃِ صَبَاحًا اِلٰی اِحْدٰی عَشْرَۃَ + | ڈاکخانہ اور برانچیں ۶ بجے صبح سے گیارہ بجے تک کُھلتے ہیں + |
| (س) هَلْ تَقْبَلُ الْفُرُوْعُ تَسْجِیْلَ الْمَکَاتِیْبِ وَالطُّرُوْدِ وَالْمُشَمَّعَاتِ + | کیا برانچ ڈاک خانہ میں خطوط پیکٹ اور پارسل رجسٹری ہو سکتے ہیں ؟ |
| (ج) نَعَمْ کُلُّ مَا تَقْبَلُہُ الْبُوْسَتَۃُ الْعُمُوْمِیَّۃُ تَقْبَلُہُ الْفُرُوْعُ + | جو کام صدر ڈاک خانہ میں ہوتا ہے وہ برانچ ڈاک خانہ میں بھی ہوتا ہے + |
| (س) مِنْ اَیْنَ تُؤْخَذُ الطَّوَابِعُ + | ٹکٹ کہاں سے ملتے ہیں ؟ |
| (ج) مِنَ الرَّجُلِ الْجَالِسِ فِی السَّالُوْنِ | اُس شخص سے جو برآمدہ میں بیٹھا ہُوا ہے + |
| (س) هَلْ جَاءَتِ الْبُوْسَتَۃُ (الْبَرِیْدُ) ؟ | کیا ڈاک آگئی ہے ؟ |
| (ج) اَتَی الْبَرِیْدُ وَلٰکِنْ لَمْ یُؤْخَذْ فِی التَّوْزِیْعِ بَعْدُ | ڈاک تو آگئی ہے مگر ابھی بٹنی شروع نہیں ہوئی |
| (س) کَمْ مَرَّۃً تُوَزَّعُ الْمَکَاتِیْبُ هُنَا ؟ | یہاں ڈاک کتنی مرتبہ تقسیم ہوتی ہے ؟ |
| (ج) مَرَّتَیْنِ + | دو دفعہ + |
| سَجِّلْ هٰذَا الْمَکْتُوْبَ وَهَاتِ الْوَصْلَ | اِس خط کی رجسٹری کرا کر رسید لے آؤ + |
| خُذْ هٰذِہِ الْمَلَفَّۃَ وَارْمِہٖ فِی الصُّنْدُوْقِ | اِس پلندہ کو لیٹر بکس میں ڈال دو + |

# سبق نمبر ۱۵

## درزی سے گفتگو

**مفردات** قِیَاسٌ (ناپ)۔ کَسْمٌ (وضع)۔ صَدْرِیٌّ (واسکٹ)۔ بنطلون (پتلون)۔ کِرْمِیْر (کشمیرا)۔ ثَخِیْنٌ (موٹا)۔ تَفْصِیْل (قطع)۔ سِتْرَة (کوٹ)

| عربی | اردو |
|---|---|
| أَعُوْزُ سِتْرَةً | مجھے ایک کوٹ درکار ہے |
| إِنِّيْ طَلَبْتُكَ لِتَأْخُذَ قِيَاسِيْ وَتَعْمَلَ لِيْ سِتْرَةً | مَیں نے تمہیں بلا بھیجا تھا کہ میرا ناپ لے لو۔ اور میرے لئے ایک کوٹ تیار کرو |
| أَيَّ كَسْمٍ تُرِيْدُهَا؟ | آپ کس وضع کا کوٹ چاہتے ہیں؟ |
| أُرِيْدُ سِتْرَةً كَالزِّيِّ الْأَخِيْرِ الْمُسْتَعْمَلِ الْآنَ | مَیں ایسا کوٹ چاہتا ہوں جو آجکل مروج ہے |
| هَلْ تُرِيْدُ صَدْرِيًّا وَبَنْطَلُوْنًا أَيْضًا؟ | کیا آپ کو واسکٹ اور پتلون بھی درکار ہے؟ |
| لِأَنَّ عِنْدِيْ جُوْخٌ يَكْفِيْ بِذْلَةً كَامِلَةً | کیونکہ میرے پاس ایک سوٹ کیواسطے کافی بانات موجود ہے |
| هَلْ تُرِيْدُ الْبَنْطَلُوْنَ وَاسِعًا أَوْ ضَيِّقًا؟ | آپ ڈھیلی پتلون چاہتے ہیں یا چست؟ |
| أُرِيْدُ ضَيِّقًا قَلِيْلًا لٰكِنْ مِنْ تَحْتُ يَكُوْنُ وَاسِعًا | مَیں ذرا چست چاہتا ہوں مگر نیچے سے ڈھیلی |
| هَلْ تُرِيْدُهُ حَرِيْرًا أَوْ كِرْمِيْرًا؟ | آپ ریشم کی چاہتے ہیں یا کشمیرے کی؟ |
| أُرِيْدُهُ مِنَ الْكِرْمِيْرِ الْخَفِيْفِ إِذَا كَانَ يُوْجَدُ عِنْدَكَ | مَیں پتلے کشمیرے کی چاہتا ہوں اگر آپ کے پاس ہو |
| لَا تُؤَاخِذْنِيْ إِنَّ الْكِرْمِيْرَ الثَّخِيْنَ يَمْكُثُ كَثِيْرًا | آپ مجھے معاف فرمائینگے دبیز کشمیرا زیادہ دیر تک چلتا ہے |
| تَكُوْنُ عَالِمًا بِأَنِّيْ أَعُوْزُ جَمِيْعًا يَوْمَ السَّبْتِ | تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ مجھے یہ سب چیزیں سنیچر کے دن مطلوب ہیں |
| تَكُوْنُ عِنْدَكَ يَوْمَ السَّبْتِ صَبَاحًا | سب چیزیں ہفتہ کی صبح آپ کے پاس پہنچ جائینگی |
| يَا سَيِّدِيْ قَدْ أَحْضَرْتُ جَمِيْعًا | جناب! مَیں سب چیزیں لے آیا ہوں |
| أَرِنِي السِّتْرَةَ أَوَّلًا حَتّٰى أَنْظُرَ قِيَاسًا عَلَيَّ | مجھے پہلے کوٹ دکھاؤ تاکہ اپنے بدن پر ناپکر دیکھوں |
| تَفَضَّلْ! اِلْبَسْ | مہربانی سے پہن کر دیکھو |
| إِنَّهَا قِيَاسُكَ تَمَامًا عَلٰى قَدِّكَ تَمَامٌ | یہ آپکے بدن پر بالکل ٹھیک ہے |

# سبق نمبر ۵۲

## دھوبی سے گفتگو

مفردات: غَسَّالٌ (دھوبی) - غِطَاءُ السُّفْرَةِ (میز پوش) - کَشْفٌ (فرد یادداشت) - مَضْبُوْطٌ (ٹھیک)

| عربی | اردو |
|---|---|
| هَلْ اَنْتَ غَسَّالُ هٰذَا الْبَيْتِ؟ | کیا اس گھر کے دھوبی تم ہو؟ |
| نَعَمْ اَنَا + | جی ہاں! میں ہوں + |
| عِنْدِيْ ثِيَابٌ اُرِيْدُ مِنْكَ تَغْسِيْلَهَا + | میرے پاس کچھ کپڑے ہیں جنکو میں تم سے دُھلوانا چاہتا ہوں + |
| اِحْتَرِسْ فِيْ غُسْلِ غِطَاءِ السُّفْرَةِ هٰذِهٖ لِئَلَّا يَنْسَلَّ + | اس میز پوش کے دھونے میں دھیان رکھو کہ کھنچ نہ جائے + |
| اَعْطِنِيْ كَشْفَ بَيَانِ الْغَسِيْلِ + | مجھے کپڑوں کی فرد دیجئے + |
| اُنْظُرْ اِذَا كَانَ الْعَدَدُ مَضْبُوْطًا + | دیکھو تو یہ گنتی میں ٹھیک ہیں؟ |
| يَنْقُصُ مِنْدِيْلُ الْحَرِيْرِ + | ایک ریشمی رومال کم ہے + |
| هَا هُوَ هُنَاكَ عَلَى الْكُرْسِيِّ + | اے لو! وہاں کرسی پر رکھا ہوا ہے + |
| يَلْزَمُ تَجِيْءُ بِهٰذَا الْكَشْفِ مَعَكَ لَمَّا تَعُوْدُ بِالْغَسِيْلِ | جب کپڑے لاؤ تو یہ فرد بھی ہمراہ لانا + |
| مَتٰى تُحْضِرُ الْغَسِيْلَ؟ | تم کپڑے کب لاؤ گے؟ |
| اَلْاُسْبُوْعَ الْقَابِلَ + | ہفتہ آئندہ میں + |
| اِنِّيْ اَعُوْزُهٗ بَعْدَ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ + | مجھے تین دن کے بعد درکار ہیں + |
| سَاَبْذُلُ كُلَّ جُهْدِيْ + | میں پوری کوشش کرونگا + |
| لَا تَتَأَخَّرْ وَاِلَّا فَلَا يَكُوْنُ عِنْدِيْ ثِيَابٌ نَظِيْفَةٌ | دیر نہ کرنا ورنہ میرے پاس کوئی صاف کپڑا نہ ہوگا + |
| كُنْ مُسْتَرِيْحَ الْفِكْرِ سَاُحْضِرُهَا فِيْ مُدَّةٍ قَرِيْبَةٍ + | آپ بے فکر رہیں میں بہت جلد لاؤنگا + |
| هَلْ اَحْضَرْتَ غَسِيْلِيْ؟ | کیا تم کپڑے لے آئے ہو؟ |
| نَعَمْ يَا سَيِّدِيْ! تَفَضَّلْ خُذِ الْكَشْفَ + | ہاں جناب! لے آیا ہوں۔ فرد لے لیجئے + |
| فَلْنَنْظُرْ اِذَا كَانَ الْعَدَدُ مَضْبُوْطًا + | ہمیں دیکھنا چاہئے کہ سب ٹھیک ہیں + |

# سبق نمبر ۵۳

## نائی سے گفتگو

**مفردات** مُوْسٌ (اُسترہ)۔ شَارِبٌ (مونچھ) مِرْآةٌ (آئینہ)۔ دُهْنٌ (تیل) +

| عربی | اردو |
|---|---|
| اَنْتَ تَاَخَّرْتَ كَثِيْرًا اَلْيَوْمَ ۔ | تم نے آج بہت دیر کردی۔ |
| اَرْجُوْكَ السَّمَاحَ مَا اَمْكَنَنِيْ اَجِيْئُ قَبْلَ الْآنَ + | معاف کیجئے میں اس سے پہلے نہیں آسکتا تھا + |
| قَيِّسِ الْمُوْسَ + | اُسترہ کو چھوٹہ پر لگاؤ + |
| اِنِّيْ سَنَّيْتُ اَمْوَاسِيْ عَلَى الْحَجَرِ قَبْلَ اَنْ اَجِيْئَ + | میں نے آنے سے پہلے پتھر پر اپنے اُسترے تیز کر لیے تھے + |
| اَهْ ! مَاذَا عَمِلْتَ ؟ اَنْتَ جَرَحْتَنِيْ + | اُف ! تم نے کیا کیا ؟ مجھے تو زخمی کر ڈالا + |
| هَلْ تُرِيْدُ اَقُصُّ شَارِبَكَ قَلِيْلًا ؟ | تم چاہتے ہو کہ تمہاری مونچھیں ذرا کاٹ دوں ؟ |
| لَا اُرِيْدُ + | میں نہیں چاہتا + |
| قَصِّرْ شَعْرِيْ قَلِيْلًا | میرے بال ذرا چھوٹے کردو + |
| هَلْ تُرِيْدُهٗ قَصِيْرًا مِنْ خَلْفٍ ؟ | کیا تم پیچھے سے چھوٹے کرانا چاہتے ہو ؟ |
| نَعَمْ وَلٰكِنْ مِنْ قُدَّامٍ يَكُوْنُ طَوِيْلًا قَلِيْلًا + | ہاں مگر آگے سے ذرا لمبے رہیں + |
| تَفَضَّلْ اُنْظُرْ فِي الْمِرْآةِ + | مہربانی سے آئینہ دیکھئے + |
| هَلْ هٰذِهِ الْقَصَّةُ مُوَافِقَةٌ ؟ | کیا یہ بال درست کٹے ہیں ؟ |
| هَلْ تُعْجِبُكَ قَصَّةُ الشَّعْرِ هٰذِهٖ ؟ | کیا ان بالوں کی کٹائی آپ کو پسند ہے ؟ |
| تُعْجِبُنِيْ اَكْثَرَ اِذَا كُنْتَ تُقَصِّرُ الشَّعْرَ قَلِيْلًا اَيْضًا عَلَى الصُّدْغَيْنِ + | مجھے زیادہ پسند ہوتا اگر دونوں کنپٹیوں پر سے بھی ذرا بال چھوٹے کئے جاتے + |
| هٰذَا يَكْفِيْ + | یہ کافی ہے + |
| هَلْ تُرِيْدُ اَنْ اُدْهِنَ شَعْرَكَ بِقَلِيْلٍ مِنَ الزَّيْتِ + | آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے بالوں میں تھوڑا سا تیل ڈالوں + |
| نَعَمْ ! | جی ہاں ! |

# سبق نمبر ۵

## مکان کے متعلق گفتگو

**مفردات** (مُوبِلِيَّاتٌ (سامانِ آرائش) - إِيجَارٌ (کرایہ پر دینا) - أُجْرَةٌ (کرایہ) +

| عربی | اردو |
|---|---|
| هَلْ يُوجَدُ عِنْدَكَ مَحَلٌّ لِلْإِيجَارِ ؟ | کیا آپ کے پاس کرایہ کا کوئی مکان ہے؟ |
| بَلَغَنِي أَنَّهُ يُوجَدُ عِنْدَكَ بَيْتٌ خَلِيٌّ لِلْإِيجَارِ | مجھے معلوم ہُوا کہ آپکے پاس کرایہ کو ایک مکان خالی ہے + |
| نَعَمْ يُوجَدُ وَلٰكِنْ أَنْتَ تُرِيدُ مَحَلًّا فِي الطَّبَقَةِ الْأُولَى أَوِ الثَّانِيَةِ ؟ | جی ہاں! ایک مکان ہے مگر تم پہلی منزل میں جگہ چاہتے ہو یا دوسری میں؟ |
| هَلْ تُرِيدُهُ مِنْ غَيْرِ مُوبِلِيَّاتٍ ؟ | کیا آپ بے آرایش مکان چاہتے ہیں؟ |
| لَا بَلْ أُرِيدُهُ مَفْرُوشًا + | نہیں بلکہ فرش کیا ہُوا چاہتا ہوں + |
| هٰذَا الْمَحَلُّ كَبِيرٌ وَإِنِّي أُرِيدُ مَحَلًّا يَكُونُ فِيهِ أَوْضَتَا فَرْشٍ وَمَطْبَخٌ + | یہ مکان بڑا ہے اور مَیں ایسا چاہتا ہوں جس میں دو کمرے سونے کے اور ایک باورچیخانہ ہو + |
| عِنْدِي مَحَلٌّ بِهٰذَا الْوَصْفِ وَلٰكِنْ فِي الطَّبَقَةِ الثَّانِيَةِ | میرے پاس اس قسم کا مکان ہے مگر دوسری منزل میں + |
| هَلْ تَسْمَحُ لِي بِأَنْ أَنْظُرَهُ ؟ | کیا آپ اجازت دینگے کہ میں اُسے دیکھ لوں؟ |
| هَلْ يُوجَدُ أُوَضٌ أُخْرَى بِالتَّبَعِيَّةِ لِهٰذَا الْمَحَلِّ | کیا اس مکان کے متعلق اور کمرے بھی ہیں؟ |
| كَمِ الْأُجْرَةُ ؟ | اس کا کرایہ کیا ہے؟ |
| هَلْ تُرِيدُهُ تَأْخُذُهُ مُدَّةَ سَنَةٍ أَوْ شَهْرٍ وَاحِدٍ ؟ | کیا آپ اسکو سال بھر کیلئے لینگے یا ایک ماہ کیلئے؟ |
| يُمْكِنُ أَنِّي أَمْكُثُ هٰهُنَا سَنَةً وَلٰكِنِّي لَا أُرِيدُ أَنْ أَكُونَ مَرْبُوطًا لِأَكْثَرَ مِنْ شَهْرٍ وَاحِدٍ + | ممکن ہے کہ میں اس جگہ برس دن رہوں مگر میں نہیں چاہتا کہ ایک مہینہ سے زیادہ کا پابند ہو جاؤں + |
| إِنِّي أَقْدِرُ أُعْطِيهِ لَكَ بِمِائَةٍ وَخَمْسِينَ فَرَنْكٍ فِي الشَّهْرِ + | میں آپ کو ایک سو پچاس فرنگ ماہواری پر دے سکتا ہوں + |
| إِذَا كُنْتَ تَأْخُذُهُ مُدَّةَ ثَلَاثَةِ أَشْهُرٍ أَقْدِرُ أُعْطِيكَ بِأَقَلَّ مِنْ هٰذَا + | اگر آپ تین ماہ کے واسطے لیں تو اس سے کم پر بھی دے سکتا ہوں + |

# سبق نمبر ٥٥

## سفر ریل کے متعلق

**لغات**

قُطَارٌ (ٹرین)۔ قِطَارُ الرُّکَّاب (مسافر گاڑی) اِکْسبِرِیْس (ڈاک گاڑی)
عَرَبجِیٌّ (گاڑیبان) تَذْکِرَۃٌ (ٹکٹ) مَحَلُّ الْاِسْتِرَاحَۃ (مسافرخانہ)
اُجْرَۃٌ (کرایہ)۔ وَابُور (انجن) کُمْسَارِیْ (ٹکٹ کلکٹر) عَفَش (اسباب)

| عربی | اردو |
|---|---|
| فِيْ اَيِّ وَقْتٍ يَقُوْمُ الْقِطَارُ الْاَوَّلُ اِلَى اِسْكَنْدَرِيَّةَ ؟ | سکندریہ کو پہلی ٹرین کب جائے گی ؟ |
| قِطَارُ الرُّكَّابِ يَقُوْمُ فِي السَّاعَةِ الثَّمَانِيَةِ صَبَاحًا وَّ اِكْسبِرِيْس سَاعَةَ ثَمَانِيَةٍ وَنِصْفٍ + | مسافر گاڑی فجر کے آٹھ بجے اور ڈاک گاڑی ساڑھے آٹھ بجے روانہ ہوتی ہے + |
| نَزِّلْ عَفَشَنَا وَادْعُ عَرَبجِيًّا يَأْخُذُنَا اِلَى الْمَحَطَّةِ + | ہمارا اسباب اُتارو۔ اور گاڑی بان کو بُلاؤ کہ ہمیں اسٹیشن تک لے چلے + |
| اَيْنَ تُؤْخَذُ التَّذَاكِرُ ؟ | ٹکٹ کہاں ملتے ہیں ؟ |
| اَيْنَ تُوْزَنُ الْعَفَشُ ؟ | اسباب کہاں تُلتا ہے ؟ |
| نَجْلِسُ فِيْ مَحَلِّ الْاِسْتِرَاحَةِ حَتّٰى يَجِيْءَ الْقِطَارُ + | گاڑی کے آنے تک ہم مسافرخانے میں بیٹھینگے |
| كَمْ اُجْرَةُ الدَّرَجَةِ الثَّانِيَةِ اِلَى اِسْكَنْدَرِيَّةَ ؟ | دوسرے درجہ کا کرایہ سکندریہ تک کیا ہوگا ؟ |
| اَعْطِنِيْ تَذْكِرَةَ دَرَجَةٍ ثَالِثَةٍ + | مجھے تیسرے درجہ کا ٹکٹ دیجئے + |
| هَلْ يُدْفَعُ عَلَى الْاَطْفَالِ اُجْرَةٌ كَامِلَةٌ ؟ | کیا بچوں کا پورا کرایہ دیا جاتا ہے ؟ |
| لَا يُدْفَعُ عَلَيْهِمْ شَيْءٌ اِذَا كَانُوْا دُوْنَ اَرْبَعِ سَنَوَاتٍ | اگر چار برس سے کم ہوں تو کچھ کرایہ نہیں دیا جاتا + |
| اَلْجَرَسُ يُضْرَبُ + | گھنٹی بج رہی ہے + |
| اَلْوَابُوْرُ يُصَفِّرُ لِلْقِيَامِ + | انجن چلنے کو سیٹی بجا رہا ہے + |
| جَاءَ الْكُمْسَارِيْ وَيَنْظُرُ تَذَاكِرَ الرُّكَّابِ + | ٹکٹ کلکٹر آ گیا اور سب کی ٹکٹیں دیکھ رہا ہے + |

# سبق نمبر ۵۶

## چُنگی خانہ کے متعلق

**مفردات** (شَنْطَةٌ (بیگ) شُرَّابَاتٌ (جرابیں) رُسُوْمٌ (محصول) بَسَابُوْرتٌ (پاسپورٹ)

| | |
|---|---|
| هَلْ يُوجَدُ مَعَكَ شَيْءٌ مِنَ الْأَشْيَاءِ غَيْرَ مُصَرَّحٍ بِدُخُوْلِهَا + | کیا آپ کے پاس کوئی ایسی چیز ہے جس کے لانے کی اجازت نہ ہو + |
| لَا يُوجَدُ مَعَنَا سِوَى مَا يَلْزَمُنَا + | ہمارے پاس ہماری ضروریات کے سوا کوئی چیز نہیں + |
| اِفْتَحْ هٰذَا الصُّنْدُوْقَ اَوَّلًا + | پہلے یہ صندوق کھولو + |
| هَا هُوَ الْمِفْتَاحُ اِفْتَحْهُ اَنْتَ بِنَفْسِكَ + | یہ چابی موجود ہے اس کو خود کھولئے + |
| لَا بُدَّ مِنْ تَفْتِيْشِ عَفْشِكَ فِيْ حُضُوْرِكَ + | آپکے اسباب کی پڑتال آپکی موجودگی میں ضروری ہے + |
| مَاذَا يُوجَدُ فِيْ هٰذِهِ الشَّنْطَةِ ؟ | اس بیگ میں کیا ہے ؟ |
| لَا يُوجَدُ فِيْهَا شَيْءٌ سِوَى الدَّوَاةِ + | اس میں دوات کے سوا اور کوئی چیز نہیں + |
| اِفْتَحْهَا مِنْ فَضْلِكَ + | مہربانی سے اسے کھولو + |
| هٰذِهِ شُرَّابَاتُ الْحَرِيْرِ جَدِيْدَةٌ + | یہ ریشم کی نئی جرابیں ہیں + |
| لَا بُدَّ مِنْ دَفْعِ الرُّسُوْمِ عَلَيْهَا + | ان کا محصول ادا کرنا ضروری ہے + |
| اِنِّي اشْتَرَيْتُهَا لِزَوْجَتِيْ + | میں نے یہ اپنی بیوی کے واسطے خریدی ہیں + |
| اَلْبَسَابُوْرْتُ الَّذِيْ بِيَدِيْ يَدُلُّ عَلٰى اَنِّيْ لَسْتُ تَاجِرًا + | جو پاس پورٹ میرے پاس ہے اُس سے ظاہر ہے کہ میں سوداگر نہیں ہوں + |
| هٰذَا الصِّنْفُ مَمْنُوْعٌ دُخُوْلُهٗ وَاِنِّيْ مُلْزَمٌ بِحَجْزِهٖ + | ایسی چیز کے لانے کی اجازت نہیں اور میں اُس کے روکنے کا ذمہ وار ہوں + |
| قُلْ لِيْ مَا الَّذِيْ اَدْفَعُهٗ ؟ | فرمائیے اس کا کیا محصول دوں ؟ |
| يَلْزَمُ اَنَّكَ تُقَدِّمُ كَشْفًا يُظْهِرُ قِيْمَةَ كُلٍّ مِنْ هٰذِهِ الْاَصْنَافِ + | آپ کو مناسب ہے کہ بیجک پیش کریں جس سے ہر ایک چیز کی قیمت معلوم ہو + |

# سبق نمبر ۵۷

## متفرق

| | |
|---|---|
| كان راهبٌ يتعبّدُ في صومعةٍ + | ایک راہب حجرے میں عبادت کرتا تھا + |
| تنبّأ رجلٌ في زمنِ المأمونِ + | ایک شخص نے مامون رشید کے زمانے میں نبوت کا دعویٰ کیا + |
| انتصر جنودُنا في الحرب الاخيرة + | ہماری فوج آخری لڑائی میں فتحیاب ہوئی + |
| من الشعوب من يبنون بيوتهم من الخشب واللبن + | بعض قومیں لکڑی یا کچی اینٹ سے اپنے گھر بناتی ہیں + |
| عندي خبزٌ ما يكفي مئونةَ يومي + | میرے پاس ایک روٹی ہے جو آج کے گزارے کو کافی ہے + |
| من يضمن لنفسه انه يعيش الى الغدِ + | کون شخص کل تک اپنے زندہ رہنے کا ضامن ہے ؟ |
| اتّخذتُ ورقةَ جوازٍ (ربسبورت) وجئتُ الى المرفاء + | میں نے راہداری (یا سپورٹ) کا پروانہ لیا اور بندرگاہ پر آیا + |
| لم يبلغ اخي الخبرُ مع انه انتشر في كل البلدِ + | میرے بھائی کو خبر نہیں ہوئی حالانکہ سارے شہر میں پھیل چکی ہے + |
| لم تزل سماء انكلترا متلبدةً بالغيوم + | انگلستان کا آسمان ابتک بادلوں سے گھرا ہوا ہے + |
| عربُ البادية تسكن الخيام + | بدو خیموں میں رہتے ہیں + |
| هاج البحر وعلت امواجه كالجبال + | سمندر جوش میں آیا اور اسکی لہریں پہاڑ کیطرح بلند ہو گئیں + |
| كثيرا ما نرى البرقَ ولا نسمع الرعدَ + | اکثر اوقات چمک دکھائی دیتی ہے مگر گرج سنائی نہیں دیتی + |
| فاض النّهرُ وغرّق المواشي + | دریا چڑھا اور چوپایوں کو ڈبو دیا + |
| كان الاقدمون يحسبون الارض ثابتةً لا تدورُ + | متقدمین زمین کو ساکن غیر متحرک سمجھتے تھے + |
| لا يَعرف قيمةَ الصّحّةِ الّا المريضُ + | تندرستی کی قدر مریض کے سوا دوسرا نہیں جانتا + |
| اذا تخاصم اللّصّانِ ظهر المسروق + | جب دو چور جھگڑتے ہیں تو چرائے ہوئے مال کا پتہ لگجاتا ہے + |
| بالسّاعدين تبطش الكفّانِ + | ہتھیلیاں کلائیوں کی مدد سے گرفت کرتی ہیں + |
| تجري الرياحُ بما لا تشتهي السُّفُنُ + | وہ ہوائیں چلتی ہیں جو کشتیوں کو مطلوب نہیں + |

# سبق نمبر ۵۸۔ متفرق

| عربی | اردو |
|---|---|
| حاصر طیطسُ مدینۃَ اورشلیم وافتتحھا + | طیطوس نے بیت المقدس کا محاصرہ کیا اور اُسے فتح کرلیا + |
| لما رجع القائدُ ظافرًا بادر الجماھیرُ[۱] لاستقبالہٖ + | جب سپہ سالار فتحیاب ہوکر واپس آیا تو لوگ اُس کے استقبال کو نکلے + |
| جاء الرّامی واوتر قوسہ وفوّق سھمہٗ فاصاب المرمیٰ | تیرانداز آیا اور کمان چڑھائی اور چلّہ کھینچا اور تیر نشانہ پر لگایا + |
| ھجم العدوُّ علی الاسوار[۲] ودخل المدینۃ عنوۃً | دشمن نے شہر پناہ پر حملہ کیا اور شہر میں بزور گھسا + |
| بذلنا المجھودَ فی اعانۃ جرحی الحرب + | ہمنے فوج کے زخمیوں کی مدد میں کوشش کی + |
| لمّا شاھد اخاہُ ذرفت دموعہ + | جب اُسنے اپنے بھائی کو دیکھا تو اُسکے آنسو بہ نکلے + |
| الشّریرُ ینال جزاءہٗ عاجلًا او اٰجلًا + | شریر اپنے کئے کی سزا پائیگا خواہ جلد خواہ دیر سے + |
| ارسل اولادہ الی مصر لیبتاعوا قمحا + | اُسنے اپنے بیٹوں کو گیہوں خریدنے کیواسطے مصر بھیجا + |
| ساءنا ما بلغنا من موت الصدیق + | ہم کو اپنے دوست کی خبر مرگ سے رنج پہنچا + |
| کلّ عامٍ تکتسی الاشجارُ بالورق + | درخت ہر سال پتّوں کا لباس پہنتے ہیں + |
| قُبض اللّصُّ واُودع السّجن + | چور پکڑا گیا اور قید خانہ میں سپرد کیا گیا + |
| قبّح اللہ الخادمَ الّذی یخونُ سیّدہٗ + | خدا اُس نوکر کا بُرا کرے جو اپنے آقا کی خیانت کرتا ہے |
| عصفتِ الرّیحُ واقلعت الاشجارَ + | ہوا تُند چلی اور درخت اکھیڑ دیئے + |
| تارۃً ینطق الاخرسُ ویسمع الاصمُّ ؟ | کبھی گونگا بولتا ہے اور بہرا سُنتا ہے + |
| لا تؤخّرْ عملَ الیوم لغدٍ + | آج کا کام کل پر نہ چھوڑو + |
| لا تسخر بکوسجٍ قبل ان تلتحی + | اپنی ڈاڑھی نکلنے سے پہلے کھوسے پر ٹھٹھا نہ کرو + |
| فی رأس الیتیم یتعلّم الحجّامُ + | نائی یتیم کے سر سے سیکھتا ہے + |
| مَن نافس الاخوانَ قلّ صدیقہٗ + | جو شخص بھائیوں سے بڑھنا چاہتا ہے اُس کے دوست کم ہو جاتے ہیں + |

۱ جمہور (پبلک۔ عام لوگ) واحد ہے + ۲ سُور (شہر پناہ) واحد ہے۔

# سبق نمبر ۵۹

## رنگ

| عربی | اردو |
|---|---|
| عِنْدَهٗ ذَهَبٌ اَحْمَرُ + | اُس کے پاس سُرخ سونا ہے + |
| مَا رَأَيْتُ قَمِيْصَكُمُ الْاَسْوَدَ + | مَیں نے تمہارا سیاہ کُرتا نہیں دیکھا + |
| اَحْسَنُ الْاَلْوَانِ كُلِّهَا اَبْيَضُ + | سب رنگوں سے سفید رنگ اچھا ہے + |
| اِيْتِ بِعِمَامَتِنَا الْاَخْضَرِ + | ہماری سبز پگڑی لاؤ + |
| هٰذِهِ الْاَوَانِيْ مِنَ النُّحَاسِ الْاَصْفَرِ + | یہ برتن پیتل کے بنے ہوئے ہیں + |
| كَلَّمَتْنِيْ اِمْرَأَةٌ شَابَّةٌ سَوْدَاءُ + | مجھ سے ایک کالی جوان عورت نے بات کی + |
| كَسَّرْتُ جَرَّةَ مُدَامَةٍ حَمْرَاءَ + | مَیں نے سُرخ شراب کا گھڑا توڑ دیا + |
| كَانَتْ تِلْكَ الصَّبِيَّةُ بَيْضَاءَ + | وہ لڑکی گورے رنگ کی تھی + |
| اَلنَّظَرُ اِلَى الْخُضْرَةِ يَنْفَعُ الْعُيُوْنَ + | سبزی کی طرف دیکھنا آنکھوں کے واسطے مفید ہے |
| اِبْيَضَّتْ عَيْنَاهُ مِنَ الْحُزْنِ + | اس کی آنکھیں غم سے سفید ہو گئیں + |
| اِصْفَرَّ لَوْنُهٗ لَمَّا رَاَى الْمُحْتَسِبَ + | جب اُسنے محتسب کو دیکھا تو اُسکا رنگ زرد ہو گیا |
| ثِيَابُ الْيَمَنِ تَكُوْنُ مُخَطَّطًا + | یمن کے کپڑے دھاریدار ہوتے ہیں + |
| قُلْتُ لَكَ بِلَوْنٍ فَاتِحٍ لَا غَامِقٍ + | مَیں نے تمھیں ہلکے رنگ کیواسطے کہا تھا گہرے کے واسطے نہیں کہا تھا + |
| لَمْ يُعْجِبْنِيْ هٰذَا السَّرِيْرُ الْمُرَبَّعُ + | مجھے یہ چوکھونٹا تخت پسند نہیں + |
| لِيْ حَاجَةٌ بِطَاوِلَةٍ مُسْتَطِيْلَةٍ + | مجھے ایک مستطیل میز کی ضرورت ہے + |
| مَا فَعَلْتَ بِخَاتَمِي الْبَيْضَاوِيِّ ؟ | تم نے میری بیضاوی انگوٹھی کو کیا کیا ؟ |
| هٰذِهِ الْمِرْاٰةُ الْمُسْتَدِيْرَةُ حَلَبِيَّةٌ + | یہ گول آئینہ حلبی ہے + |
| اَرْضُنَا الَّتِيْ نَسْكُنُهَا كُرَوِيَّةٌ + | یہ زمین جسپر ہم رہتے ہیں کروی ہے + |
| بُنِيَتِ الْاَهْرَامُ عَلٰى شَكْلٍ مَخْرُوْطِيٍّ + | اہرام (مصر کے منارے) مخروطی شکل پر بنائے گئے ہیں |

# سبق نمبر ٦

## نظام شمسی

| | |
|---|---|
| اَلشَّمْسُ تُضِيْئُ الدُّنْيَا + | سورج دُنیا کو روشن کرتا ہے + |
| اَلْقَمَرُ يَسْتَفِيْدُ مِنْ نُوْرِ الشَّمْسِ + | چاند سورج کی روشنی سے فائدہ حاصل کرتا ہے + |
| اَلْبَرْقُ يَلْمَعُ فِي الْغَمَامِ + | بجلی بادل میں چمکتی ہے + |
| اَلْكَوَاكِبُ تَسِيْرُ فِي الْاَفْلَاكِ[1] + | ستارے آسمانوں میں چلتے ہیں + |
| اَلسَّحَابُ تَمْطُرُ وَتَسْقِي النَّبَاتَ + | بادل برستا ہے اور سبزی کو سیراب کرتا ہے + |
| اَلْهَوَاءُ يُحِيْطُ بِالْاَرْضِ + | ہوا زمین کو گھیرے ہوئے ہے + |
| اَلرِّيْحُ يَقْلَعُ الْاَشْجَارَ + | تیز ہوا درختوں کو اُکھاڑتی ہے + |
| اَلْبُخَارُ يَصْعَدُ اِلَى الْفَوْقِ + | بخار اوپر کو چڑھتا ہے + |
| اَلْبَرْدُ الشَّدِيْدُ يَضُرُّ بِالْمَزْرُوْعَاتِ[2] + | سخت جاڑا کھیتوں کو نقصان پہنچاتا ہے + |
| اَلثَّلْجُ يُغَطِّي قُمَمَ الْجِبَالِ + | برف پہاڑوں کی چوٹیاں ڈھانپ دیتی ہے + |
| اَلنَّارُ تُلَيِّنُ الْحَدِيْدَ وَتُحْرِقُ الْاَجْسَامَ + | آگ لوہے کو نرم کرتی ہے اور اجسام کو جلاتی ہے + |
| اَلْبُرْكَانُ يَقْذِفُ النَّارَ + | آتش فشاں پہاڑ آگ اُگلتے ہیں + |
| اَلصَّاعِقَةُ تُحْرِقُ مَا لَاقَاهَا + | جو چیز بجلی سے چھوئے اُسکو جلا دیتی ہے + |
| اَلْمَوَاسِمُ وَالْفُصُوْلُ تَتَبَدَّلُ + | موسم اور فصلیں بدلتی رہتی ہیں + |
| بَرَقَ السَّحَابُ وَمَطَرَتِ السَّمَاءُ وَسَالَتِ الْاَوْدِيَةُ + | بادل آیا آسمان سے مینہ برسا اور نالے بہنے لگے + |
| اَلنَّهْرُ يَخْرُجُ مِنْ مَنْبَعِهٖ وَيَنْحَدِرُ مِنَ الْجِبَالِ وَيَسْقِي السُّهُوْلَ وَيَصُبُّ فِي الْبَحْرِ + | دریا چشمے سے نکلتا ہے اور پہاڑوں سے گرتا ہے اور ہموار زمینوں کو سیراب کرتا ہوا سمندر میں جا گرتا ہے + |

[1] فلک اِس کا واحد ہے + [2] مزرعہ۔ اِس کا واحد ہے +

# سبق نمبر ۶۱ - حیوانات

| عربی | اردو |
|---|---|
| الجملُ یحملُ مالا یقویٰ غیرہٗ علی حملہ + | اونٹ اس قدر بوجھ اُٹھا سکتا ہے جسکو دوسرا حیوان نہیں اُٹھا سکتا + |
| ضربہ الفرسُ بحوافرہ + | گھوڑے نے اُسے اپنے سُموں سے مارا + |
| اِکتریتُ حمارًا لِنفسِی + | میں نے ایک گدھا اپنے لئے کرایہ لیا + |
| اِشتریٰ رجلٌ بغلةً فارھةً + | ایک شخص نے ایک تیز رو خچر خریدا + |
| لیسَ عندی بقرةٌ حلوبةٌ + | میرے پاس دُودھیل گائے نہیں + |
| بعوضةٌ وقفت علیٰ قرن ثورٍ + | ایک مچھر بیل کے سینگ پر بیٹھا + |
| ھذا لحمُ ضأنٍ + | یہ بھیڑی کا گوشت ہے + |
| اِنّ الکبشَ یُطلبُ لصوفہ + | مینڈھا اُون کی خاطر لیا جاتا ہے + |
| کلبُ الرّاعی یحرسُ غنمہٗ + | چرواہے کا کتّا اُسکی بکریوں کی حفاظت کرتا ہے + |
| کمَنَ السّنّورُ للفارِ وانقضّ علیہ واخذہٗ + | بلّی نے چوہے پر گھات لگائی اور جھپٹ کر اسکو پکڑ لیا |
| یُدافعُ الفیلُ عن نفسہ بخرطومہ وبانیابہٖ + | ہاتھی سونڈ اور دونوں دانتوں سے اپنا بچاؤ کرتا ہے |
| ضربَ الاسدُ بمخالبہ فی ساقِ الذئب + | شیر نے بھیڑئے کی پنڈلی پر پنجہ مارا + |
| لیس الخنزیرُ من الانعام بل ھو من السّباع + | سؤر چوپایوں میں سے نہیں بلکہ درندوں میں سے ہے |
| اتی الثّعلبُ ووقف علیٰ باب المغارة + | لومڑی آئی اور غار کے دروازے پر ٹھیر گئی + |
| غزالٌ عطش مرّةً واتی الیٰ عین ماءٍ + | ہرن ایک دفعہ پیاسا ہوا اور پانی کے چشمے پر آیا + |
| لمّا قاربَ السّاحلَ وثب القردُ عن ظھرہ + | جب کنارے کے نزدیک پہنچا تو بندر اُسکی پیٹھ پر سے کود پڑا + |
| اَرنبٌ اِلتقطت تمرةً + | خرگوش نے ایک کھجور اُٹھائی + |
| اَلضّبعُ تسیرُ الی القبور وتحفر التّراب وتنبشُ الجثث + | بجّو گورستان میں جاتا ہے اور مٹی کھود کر لاشیں نکالتا ہے + |

